کا مقبول ہوا اور اس کے ادب میں غزل ایسی صنف مروج ہوئی جو فرد اور سوسائٹی (جزو اور کل) کے باہم
کی غماز تھی پھر ایک یہ بات بھی قابل غور ہے کہ ایران میں ابتدا ہی سے ایک ایسی صنف بھی رائج تھی جسے چامہ کا
نام ملا تھا اور جو ہندی گیت کی طرح بیک وقت شاعری بھی تھی اور موسیقی بھی۔ ایران کے دیہات میں چامہ بہت
مقبول تھا بالخصوص عورتوں کے لیے جو زیادہ دلکش اور پسندیدہ ہوتے تھے۔ نتیجۃً غزل در اصل گیت کی
اساس پر استوار ہے اس لیے اس کو عربی تشبیب کے بجائے ایرانی چامہ سے منسلک کرنا زیادہ قرین قیاس ہے۔

غزل جذبے کی اساس پر استوار ہے لیکن جذبے سے قطع تعلق کیے بغیر تعقل کی بعض جہات کو بھی پیش
کرتی ہے جذبے کی تہذیب کا یہ عمل غزل کے تین اہم عناصر یعنی آزادہ روی کے رجحان، تصوف اور عشق میں
موجود ہے۔ ان میں سے پہلے آزادہ روی کے رجحان کو لیجیے! غزل میں زاہد، محتسب یا ملا کو طنز کا نشانہ بنانے
اور قواعد و ضوابط کو زنجیریں قرار دینے کی روش وجود میں آئی ہے۔ عام خیال یہ ہے کہ ایرانیوں نے عربوں کے
تسلط کو ذہنی طور پر کبھی تسلیم نہیں کیا تھا مگر چونکہ ان کے لیے عام زندگی میں کھلم کھلا بغاوت کو ہوا دینا ممکن نہیں
تھا اس لیے انھوں نے غزل کا سہارا لے کر اپنے رد عمل کو پیش کرنے کی کوشش کی اور زہد اور پاکیزگی کے
میلان کو طنز کا نشانہ بنایا۔ بادی النظر میں تو یہ بات درست معلوم ہوتی ہے لیکن گہری نظر سے دیکھیں تو غزل کے
اس رجحان کو محض عربوں سے بغاوت تک محدود کر دینا یا اسے آوارگی کا نام دینا قرین قیاس نہیں۔ وجہ اس کی یہ
ہے کہ غزل قواعد و ضوابط کے خلاف اس قدر نہیں جتنی ریاکاری، فریب اور تصنع کی ان صفات کے خلاف ہے جو
قواعد و ضوابط کا نتیجہ ہے۔ در اصل پچھلے ایک تمدنی ادوار کے تحت کچھ قدروں کو وجود میں لاتا ہے اور یوں انسان کی
ذہنی سطح کو بلند تر کر دیتا ہے لیکن کچھ عرصہ بعد جب اس کا زور ٹوٹتا ہے تو مزاحمت کا عمل وجود میں آ جاتا ہے
مزاحمت کا یہ عمل تہذیبی حد بندیوں کو ترک کر کے جنگل یا عظیم ماں[2] کے اس ماحول کی طرف پلٹنے کی ایک صورت
ہے جو اخلاقی ضوابط سے نا آشنا ہوتا ہے لیکن تہذیب کا چلن مزاحمت کے اس عمل کو ایک نقاب سا اوڑھا
دیتا ہے اور یوں ریاکاری اور تصنع کی وہ فضا پیدا ہوتی ہے جسے غزل کا شعر ہدف طنز بناتا ہے۔ شاعر
سوسائٹی کے بطن میں ایک نئی کروٹ کے مانند ہے اور اسے سوسائٹی کی تخلیقی تکنیک کا نام دینے میں بھی کوئی
حرج نہیں۔ غزل کے شاعر کی انفرادیت اس بات میں ہے کہ اس نے خیالی زندگی کی طرف سوسائٹی کی مراجعت

---

[1] شعر و غزل ص ۲۰ از [illegible]
[2] Great Mother

سمیٹنے سے بچانے کے عمل سے واضح طور پر انحراف کیا تھا جیسے تصوف میں صوفی نے دنیا کی بوقلمونی، رنگ برنگی،
تنوع اور پھیلاؤ کی فضا سے فرار حاصل کرنے کی کوشش کی۔ چنانچہ تصوف میں انفرادیت کی وہ جہت وجود
میں آئی جو عرفان کا بھی ایک بنیادی وصف ہے۔ منصور نے یہ نظریہ پیش کیا تھا کہ خدا اپنے انفراد کی حالت
میں محبت کی روشنی سے منور تھا۔ اس روشنی سے اس کی صفات کا ایک سیلاب سا امڈ نکلا اور کائنات کا متنوع
عالم وجود میں آ گیا۔ نفسیات کی زبان میں منصور کا یہ نظریہ اس بات سے متعلق ہے کہ وحدت ایک کل کی حیثیت
میں تقسیم اور تنوع کی یہ فضا "مایا" یا سراب کہلائی اور فرد نے جو وحدت کے اس ٹوٹے روپ یعنی اس بکھراؤ
کی پیداوار تھا، اس سے بغاوت کر کے خود کو ایک نئے کل میں تبدیل کرنے کی کوشش کی۔ یوں تصوف میں انفرادیت
کی جہت نمودار ہوئی۔

تصوف کی پیدائش اور فروغ کے بارے میں بہت سی قیاس آرائیاں ہو چکی ہیں۔ مثلاً براؤن نے اس
سلسلے میں چار اہم نظریوں کا حوالہ دیا ہے۔ ان میں سے ایک تو یہ ہے کہ تصوف دراصل رسول کریمؐ کے ارشادات
سے ماخوذ ہے۔ دوسرا یہ کہ تصوف سامی مذہب کے خلاف ایک آریائی ردعمل ہے۔ تیسرا یہ کہ اس پر نو افلاطونیت
کے اثرات مرتسم ہیں اور آخری یہ کہ تصوف نے ایران کی سرزمین سے جنم لیا ہے[1]۔ دوسری طرف نکلسن کا موقف
یہ ہے کہ ان میں سے ہر مکتبۂ فکر میں سچائی کی رمق موجود ہے[2]۔ اس سے بات کچھ گڈمڈ سی ہو گئی ہے۔ دراصل
جب تک ایک وسیع تاریخی اور ثقافتی پس منظر کو ملحوظ نہ رکھا جائے کسی تحریک یا مکتبۂ فکر کے آغاز کا عمل نظروں
سے پوشیدہ ہی رہتا ہے۔ مثلاً تصوف کے بارے میں یہ بات قابل غور ہے کہ اگرچہ دوسری صدی ہجری میں
اس کی نمود ہوئی اصل میں یہ اس کا احیا ہے آغاز نہیں۔ اس کی ابتدائی کڑیاں تو چھٹی صدی قبل مسیح کے لگ بھگ
وجود میں آئی تھیں۔ یہ وہ زمانہ تھا جب آریا جمہوری حیات کے علمبردار تھے۔ آخر آریہ عہد جمہوری نظام
حیات سے منسلک تھے، منہدم ہو چکے تھے اور قدیم کے گرد و غبار کے بیٹھتے ہی انسان کی روحانی زندگی
استوار ہونا شروع ہو گئی تھی۔ ہندوستان میں اپنشدوں اور بدھ مت اور جین مت کا آغاز تھا۔ ایران
میں زرتشت اور مترا ازم کا، یونان میں یونانی متفکرین کا اور فلسطین میں ایلیجا، جرمیا، اشعیا وغیرہ پیغمبروں

---

[1] Browne-Literary History of Persia. 419-421

[2] Nicholson - A Literary History of Arabs P. 384

غزل کا آخری اہم موضوع ہے عشق۔ واضح رہے کہ یہاں محبت کے بجائے عشق کا لفظ ارادی طور پر استعمال ہوا ہے محض اس لیے کہ یہ غزل کے مخصوص مزاج کا عکاس ہے۔ محبت ایک نسبتاً محدود کیفیت ہے جس میں ایک خاص فرد ایک خاص ہستی سے پیار کرتا ہے لیکن عشق ایک وسیع تر کیفیت ہے جس میں معشوق شخصی حیثیت کے بجائے عمومی حیثیت میں ابھرتا ہے۔ چنانچہ خود عشق ارضی صفات کے بجائے عمومی صفات کا حامل قرار پاتا ہے۔ معشوق کے بیان میں بھی غزل نے کسی خاص گوشت پوست کی ہستی کا ذکر نہیں کیا بلکہ معشوق کے لفظ کو ایک علامت کے طور پر استعمال کیا ہے۔ چنانچہ غزل میں سراپا نگاری کی روایت بھی بعض ایسی صفات کے بیان پر مشتمل ہے جو غزل کے محبوب کا مشترکہ اثاثہ ہیں یعنی ہر غزل گو شاعر کا محبوب بعض مشترکہ ارضی صفات ہی کا مظاہرہ کرتا ہے۔ غزل کے محبوب میں شخصی خصوصیات کے بجائے عمومی خصوصیات کی نمود غزل کے بنیادی رجحان کا ایک منطقی نتیجہ ہے اور وہ یوں کہ غزل اپنی داخلیت کے باعث ایک ایسا آئینہ ہے جس میں زندگی کا مجموعی نقش منعکس ہوتا ہے اور غزل گو شاعر تجزیاتی مطالعے کے بجائے ایک اجمالی نظر کا قائل ہوتا ہے۔ نتیجۃً غزل کے شعر میں بڑی سے بڑی حقیقت اور طویل سے طویل کہانی بھی محض ایک استعارے کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے اور شاعر کم سے کم الفاظ میں اپنے مافی الضمیر کو دوسروں تک منتقل کرنے کی سعی کرتا ہے اس طریق کار نے غزل گو شاعر کے سوچنے، جذباتی اور احساسی رد عمل کو متاثر کیا ہے اور زندگی کی طرف اس کی پیش قدمی کو ایک خاص نہج عطا کی ہے۔ چنانچہ وہ صداقت کی تلاش میں حقیقت کو ٹکڑوں میں تقسیم نہیں کرتا بلکہ ایک حقیقت کو دوسری حقیقت کے ساتھ ملا کر ایک مجموعی تاثر کو ترتیب دیتا ہے گویا غزل کے زیر اثر زندگی کے مظاہر کرداروں یا ٹکڑوں کے بجائے روایتی نمونوں یا ثابت حقیقتوں کے پیکر میں دکھائی دیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ غزل کا محبوب کسی ایسے کردار کی صورت میں ظاہر نہیں ہوا جس کی بعض شخصی خصوصیات اسے دوسرے کرداروں سے متمیز کر سکیں بلکہ اس نے ایک روایتی پیکر یا نمونے کی صورت اختیار کی ہے اور اس میں ہمیشہ ہر دور کے مقبول عام محبوب کے خد و خال

---

۱ تعینات کی حد سے گذر رہی ہے نگاہ — بس اب خدا ہی خدا ہے نگاہ والوں کو (فانی)

۲ زمین و آسماں کہاں تیری وسعت کو پا سکے — میرا ہی دل ہے وہ کہ جہاں تو سما سکے (درد)

۳ مٹ جائیں ایک آن میں کثرت نمائیاں — ہم آئینے کے سامنے جب آ کے ہو گئیں (درد)

جمع ہونے میں بکھرنے کے عالمگیر رجحانات سمٹ آئے ہیں۔[1]

غزل کے عشق کو عام طور سے عشقِ مجازی اور عشقِ حقیقی کے خانوں میں بانٹنے کی کوشش ہوتی ہوتی ہے۔ ڈاکٹر یوسف حسین اور ان کے بعد ڈاکٹر سید عبداللہ اس تقسیم کو نہیں مانتے۔ ان کا موقف یہ ہے کہ "اپنی اصل کے اعتبار سے عشق کی سب صورتیں مجازی ہوتی ہیں۔ چنانچہ جس چیز کو عرفِ عام میں عشقِ حقیقی کہا جاتا ہے، وہ عشقِ مجازی ہی کی ایک صورت ہے۔"[2] ان ناقدین کی یہ بات بالکل درست ہے کیونکہ عشق میں بنیاد تو جذبات ہی سے استوار ہوتی ہے اور اس لیے جذبے کے عنصر کی نفی ممکن نہیں، تاہم ایک اور اعتبار سے غزل کے عشق کے دو مدارج کی نشان دہی لگی ہے اور یہ نشان دہی غزل کے مزاج کو سمجھنے کے لیے از بس ضروری ہے۔ ان میں سے پہلا درجہ تو وہ ہے جس میں معشوق ایک بُت کی حیثیت میں عاشق کو اس کے اپنے عشق کا پرتو دکھاتا ہے اور عاشق نرگسیت کے عمل میں مبتلا ہو جاتا ہے، یعنی خود پرستی کے مسلک کو اختیار کر لیتا ہے۔ یہاں محبوب کا بُت پانی کے ایک شفاف چشمے کا کام سرانجام دیتا ہے۔ دوسرا درجہ وہ ہے جہاں بُت، شاعر کے جذبۂ عشق کو وسیع اور عالمگیر ہونے اور اس کی شعاعوں کو زندگی کے دوسرے مظاہر تک پہنچانے کے لیے ایک آئینے کی حیثیت میں ابھرتا ہے اور یوں عشق میں عمومیت اور ماورائیت کا رنگ پیدا کر دیتا ہے۔ محبت چاہے وہ غزل کی محبت ہی کیوں نہ ہو، بت پرستی کی ایک صورت ضرور ہے لیکن غزل کے ایک مخصوص عمومی اور اجتماعی رجحان کے تحت بُت پرستی کے اس عمل میں ایک انوکھی تبدیلی رونما ہو جاتی ہے۔ گیت میں بُت پرستی کا انداز کچھ یوں ہے کہ محبوب بحیثیت ایک بُت شاعر کی عزیز ترین منزل ہے۔ یہ منزل مقصود بالذات ہے اور شاعر ایک جان نثار پجاری کی طرح اس منزل (بُت) پر اپنی ساری توجہ مبذول رکھتا ہے۔ اسی لیے گیت میں سراپا نگاری اور بُت پرستی کے رجحان کو اہمیت ملی ہے کہ یہ جذبے کی تسکین کے لیے ایک سیدھے راستے کو اختیار کرتا

---

۱ "اردو غزل میں محبوب کا تصور"۔ از مصنف۔ ادبِ لطیف، مئی ۵۸ء۔

۲ "ولی سے اقبال تک"۔ ص ۱۰۔ از ڈاکٹر سید عبداللہ۔

ہے جب کہ غزل اپنی فطری آزادہ روی کے تحت ایک چکر سا لگا کر واپس آتی ہے۔ لطف کی بات یہ ہے کہ جہاں کہیں غزل میں خالص بت پرستی کا رجحان ابھرا ہے وہاں بھی معشوق (بت) کے خدوخال کے بیان میں ایک عمومی رنگ پیدا ہو گیا ہے اور یہ بت ایک منفرد ہستی کی حیثیت میں نہیں بلکہ ایک مثالی ہستی کے روپ میں ابھر آیا ہے۔ غزل کا یہ بت ایک کھردرے پتھر کی طرح نہیں ______ اور اسی لیے جذبۂ عشق کو اپنے اندر جذب کرنے کے بجائے یا تو اس عکس کو واپس عاشق کی طرف منتقل کر دیتا ہے (یوں عاشق کے ہاں نرگسیت کا رجحان جنم لیتا ہے) اور یا اسے باہر کی طرف موڑ دیتا ہے۔ دونوں صورتوں میں محبت کا خالص جذباتی اور ارضی رجحان عشق کی مجرد کیفیات میں ڈھل جاتا ہے۔ اس بات کی مزید وضاحت ایک مثال سے ہو سکتی ہے۔ فرض کیجیے کہ سورج غزل کے عاشق کی طرح ہے اور چاند اس کے محبوب کی مانند۔ جب سورج کی روشنی چاند پر پڑتی ہے تو چاند ایک آئینے کی طرح اس روشنی کا کچھ حصہ تو سورج کو لوٹا دیتا ہے اور کچھ حصہ قبول کر کے زمین کو منتقل کر دیتا ہے پہلی صورت نرگسیت کے عمل کو وجود میں لاتی ہے اور عاشق بت کے آئینے میں اپنے ہی عشق کا پرتو دیکھتا ہے۔ گویا عشق بجائے خود اپنی منزل بن جاتا ہے۔ یہاں پہنچ کر عشق ایک مستقل

---

لے غزل کے یہ چند اشعار اسی خاص کیفیت کو پیش کرتے ہیں:

اپنے ہی حسن کا دیوانہ بنا پھرتا ہوں
میرے آغوش کو اب حسرتِ آغوش نہیں (جگر)

اپنی تکمیل کر رہا ہوں میں
ورنہ تجھ سے تو مجھ کو پیار نہیں ([illegible])

دیکھنی ہے شگفتگی دل کی
کیا عبارت خوں نے ڈھالی ہے ([illegible])

محبت میں اک ایسا وقت بھی دل پر گزرتا ہے
کہ آنسو خشک ہو جاتے ہیں طغیانی نہیں جاتی ([illegible])

کبھی تو یاد آتے ہو کبھی دل یاد آتا ہے
ہر اک منزل ہوا منزل بہ منزل یاد آتا ہے (حفیظ)

مجھے یہ شوق ہے دل زندہ تو مر جائے
کہ زندگانی عبارت ہے تیرے جینے سے ([illegible])

ہوں میں بھی تماشائیِ نیرنگِ تمنا
مطلب نہیں کچھ اس سے کہ مطلب ہی بر آئے (غالب)

مشتاق ہے کرتا ہوں ہو وادیِ خیال
تو بازگشت سے ذوق مرا ہے (غالب)

گی، انہماک یا غم کی صورت اختیار کر لیتا ہے اور شاعر بظاہر محبوب کے ارضی وجود ہی سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ دوسری صورت اس کے عشق کو بُت کی مورت سے نکال کر عالمگیر وسعتوں میں پھیلنے کی طرف مائل کرتی ہے[۱]۔ دونوں صورتوں میں ایک انفرادی عمل پر کُل کی چھاپ ثبت ہو جاتی ہے اور جذبہ تہذیب سے مملو ہو کر ایک نکتہ لطیف اور عالمگیر صورت اختیار کر لیتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں غزل کا عشق بیک وقت بُت پرستی کی ایک صورت بھی ہے اور بُت پرستی کے عمل سے اوپر اٹھنے کی ایک کاوش بھی۔ اس میں انفرادیت کی جہت بھی ہے اور پھیلنے کا رجحان بھی۔ یہی غزل کا طریق کار اور یہی اس کا مخصوص مزاج بھی ہے۔

---

۱؎ اس ضمن میں یہ چند اشعار دیکھیے:

دنیا نے تیری یاد سے بیگانہ کر دیا — تجھ سے بھی دل فریب ہیں غم روزگار کے
(فیض)

خبر دی تھی کہ ہم یار میں آ بیٹھے تھے — اس کا سبب ہم دلِ زار ہو شاید
(ناطق)

چاہت عشق سے عبارت جمال عبارت ہے — ہمارا عشق ہوس سے جدا رہا ہے
(اطہر نفیس)

میرا دشمن بھی بہت پیار کا حقدار بنا — تجھ سے کی ہے کہ تر شنے محبت میں نے
(ندیم)

جب بھی دیکھا ہے تجھے دیدۂ دل دیکھا ہے — مر مٹے نہ ہوا تیری شناسائی کا
(ندیم)

(۲)

غزل، جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، بت پرستی کی ایک صورت بھی ہے اور بت شکنی کا ایک عمل بھی۔ اس میں جزو کی سرفرازی بھی ہے اور کل کو تھپک کر سلا دینے والا ہاتھ بھی! لیکن دلچسپ بات یہ ہے کہ غزل میں ان دونوں پہلوؤں کا بیک وقت موجود ہونا ضروری ہے جب ایسا نہیں ہوتا اور وہ کسی ایک پلڑے کی طرف واضح طور پر جھک جاتی ہے تو اس سے غزل کا مزاج بری طرح مجروح ہوتا ہے۔ اردو غزل کے تدریجی ارتقا میں ایسے ادوار بھی آئے ہیں جن میں غزل "توازن" کی اس صفت کو قائم نہیں رکھ سکی اور اس لیے کبھی تو فقط بت پرستی اور کبھی فقط تحقیق پسندی کی رو میں بہہ گئی ہے۔ تاہم بحیثیت مجموعی اس نے اپنی بنیادی صفت سے انحراف نہیں کیا۔ اردو غزل کی کامیابی کی وجہ جواز یہی ہے۔

دکنی دور کی اردو غزل میں توازن کی یہ صفت مفقود ہے۔ اس دور کی غزل ہندی گیت کے اثرات کے تحت بت پرستی اور سراپا نگاری کی طرف واضح طور پر جھکی ہوئی دکھائی دیتی ہے اور اس میں بت کو مجبور کرنے کا عمل ناپید ہے۔ یوں بھی اس دور کی اردو غزل ایک اجنبی کے مانند ہے اور ہندوستان کی فضا میں قطعاً اکھڑی اکھڑی نظر آتی ہے جب پودا باہر سے لا کر لگایا جائے تو کچھ عرصے کے لیے اس کی نشوونما رک سی جاتی ہے پھر جب اس کی جڑیں نئی دھرتی کو پکڑ لیتی ہیں اور اس کی صفات کو خود بھی جذب کرنے کے قابل ہو جاتی ہیں، تو اس کی نشوونما کا عمل از سر نو جاری ہو جاتا ہے۔ بالکل یہی حال اردو غزل کا بھی تھا۔ آغاز کار میں دکنی دور کی اردو غزل گویا فارسی غزل کا ترجمہ تھا اور اس میں اجتہاد کی بجائے تقلید اور تتبع کا چلن عام تھا۔ صرف یہ کہ فارسی غزل کی ہیئت بلکہ اس کے مضامین، تشبیہات، استعارات اور تلمیحات بھی مستعار لے لی گئی تھیں۔ اس دور کی اردو غزل تجربہ کی صداقت اور شعور و وجدانی کی کیفیات سے ایک بڑی حد تک ناآشنا ہے پھر چونکہ پہلی بار فارسی غزل کو ہندوستان کی بھاشا میں منتقل کرنے کا تجربہ کیا گیا ہے اس لیے قدرتی طور پر بھاشا کی اپنی شاعری یعنی ہندی گیت کے اثرات بھی غزل میں

باقی نہیں رہا۔ اس دور کی اردو غزل میں ہندی کے لہجے کی آمیزش سے جو صورت حال پیدا ہوتی اس کی یہ چند مثالیں قابلِ غور ہیں:۔

تو پیاری عشق بھی تیرا ہے پیارا
لگیا ہے بہوت تج سوں دل ہمارا

کسی کچ بھی نہ کہ توں دل میں اپنے
کس منت کرے عاشق بچارا

سینے لیا نے تیرے جوبناں کوں
سنا تج تے سنے تتے ہیں آہا

(عبداللہ قطب شاہ)

طاقت نہیں دوری کی اب توں بیگی آمل رے پیا
تج بن منجے جینا بہت ہوتا ہے مشکل رے پیا

کھانا برہ کیتی ہوں میں پانی انجھو پیتی ہوں میں
تج تے بچھڑ جیتی ہوں میں کیا سخت ہے مشکل پیا

(وجہی)

گل ہور گلاب میانے نہیں کچھ فرق ازل سے
لیلا پیلا سوں مل رہیا جیوں الفت اعکتے میں

(شاہ تجی)

اگر کوئی آکے دیکھے گا تو دل میں کیا کہے گا
مجے بدنام کیا کرتے کہیں میں جا وتاں گی چھوڑ

رضا گر مجھ کو دیتے ہو کروں گی گھر میں جا وارد
اگر یچ ہووے گی زحمت بچا پیر آون گی چھوڑ

(میراں ہاشمی)

چندر بدن کیا تو کس سوں سنبھال بول
سورج مکھی کیا تو کس یوں دکھال بول
(فراقی)

ان چند مثالوں کو سامنے رکھیں تو یہ تاثر مرتب ہوتا ہے کہ دکنی دور کے غزل گو شعرا نے ہندی گیت کی روایت کے زیر اثر عام طور سے عورت کے جذبات کو سامنے لانے کی کوشش کی ہے چنانچہ یہاں فراقی تخاطب واضح طور پر مرد ہے جہاں ایسا نہیں ہے وہاں بھی لہجے اور تخاطب کی لفظیات گیت کے اثرات کی غماز ہے۔ تخاطب میں فعل مذکر کے استعمال سے بعض لوگوں کو یہ شک بھی پڑا کہ دکنی دور کے شعرا بالخصوص وجہی اور میراں ہاشمی نے ریختی کی ابتدا کی ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ ان کی غزلوں میں فعل مذکر کا استعمال محض ہندی گیت کے اثرات کے تحت ہے اور ان کے ہاں ابتذال کی وہ کیفیت پیدا نہیں ہوئی جو ریختی سے خاص ہے۔ تخاطب کے اس خاص انداز کے علاوہ دکنی دور میں جنس پرستی اور سراپا نگاری کا رجحان بہت قوی ہے اور غزل کے شاعر نے محبت کو عام طور سے محسوس بالذات قرار دے لیا ہے۔ یہاں بھی ہندی گیت کے اثرات کی نشان دہی ممکن ہے۔

اردو غزل کے اس دور کا آخری شاعر ولی ہے لیکن ولی کی حیثیت ایک پل کی سی ہے۔ اس کے ہاں نہ صرف دکنی دور کی اہم خصوصیات موجود ہیں بلکہ اس نے غزل کے اصل مزاج کو اپنانے کی بھی کوشش کی ہے اور یوں اس کی غزل کے ڈانڈے اٹھارویں صدی کی اس اردو غزل سے بھی جا ملتے ہیں جس نے دہلی میں فروغ حاصل کیا۔ غالباً اس کا باعث ولی کا سفر دہلی ہے۔ دہلی میں اسے سعد اللہ گلشن اور دوسرے فارسی شعرا کی صحبت میں غزل کے اصل مزاج سے قریب تر ہونے کے مواقع ملے اور اس نے دکنی غزل کو بھی اس معیار کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کی۔ خود ولی کے کردار کی سیمابیت بھی اس کا باعث ہو سکتی ہے۔ ولی جہاں پیدا ہوا[1] اس نے ہجرت کر کے احمد آباد اور سورت میں اپنی زندگی کا بیشتر حصہ گزارا، پھر سورت کے مصائب کی پروا نہ کرتے ہوئے اس نے دہلی کا سفر اختیار کیا۔ یہ تمام باتیں اس کی شخصیت کے متحرک میلانوں کی غماز ہیں۔ اس لیے اگر ولی کی غزل میں گیت کی ٹھہری ہوئی فضا سے باہر نکل کر غزل کی متحرک فضا میں سانس لینے کا رجحان پیدا ہوا تو یہ اس کی طبیعت کی بے قراری کے عین مطابق تھا۔

ولی کی حیثیت ایک پل کی سی ہے۔ اس کی غزل کا امتیازی وصف یہ ہے کہ وہ قریہ محض جنگل

ئی پیداوار ہے اور وہ محض گھٹے میدان کی اپچ نہیں۔ چنانچہ اگر ایک طرف اس کے ہاں بُت پرستی اور سراپا نگاری کی روایت موجود ہے تو دوسری طرف تشبیہ و استعارہ کی فراوانی اور امرد کا عمل دخل بھی نظر آتا ہے۔ بُت پرستی کا رجحان گیت کے اثرات کا غماز ہے۔ یہ اس فضا کی پیداوار ہے جہاں فاصلے ناپید ہوتے ہیں اور جسم کی قربت کا احساس جاگ اٹھتا ہے۔ ولی کی غزل کا معتد بہ حصہ اسی جسم کے بیان پر مشتمل ہے اور ولی کو بجا طور پر ایک جمال پرست شاعر کا لقب دیا جا سکتا ہے لیکن اس خاص ضمن میں اس نے ہندی گیت اور دکنی اردو غزل کی روایت سے بھی اپنا تعلق قائم رکھا ہے۔ یہ نظر انداز کرنا ممکن نہیں کہ ولی کی غزل میں ہندوستان کی دھرتی کے مختلف مظاہر کی طرف واضح اشارات بھی اس بات کے غماز ہیں کہ اس نے خود کو "ہندوستانی معاشرے" کی عام فضا سے آزاد نہیں کیا۔ اور دکنی زاویے کی یہ روش جو کہ اردو غزل لکھنے والوں کے ہاں عام ہے لیکن ولی کے ہاں وہ ایک عمل یقیناً موجود ہے جو دکنی دور کی اردو غزل میں ناپید تھا۔ اس ضمن میں پہلی بات تو یہ ہے کہ ولی نے تشبیہ اور استعارے سے بہت کام لیا ہے۔ تشبیہ یا استعارہ بجائے خود تحرک کا مظہر ہے کہ یہ سیدھے اور قریب ترین راستے کے بجائے ایک طویل پُر خم دار راستے کو طے کر کے اپنی منزل تک پہنچتا ہے۔ دوسرے ولی کے ہاں امرد کا عمل دخل زیادہ ہے اور اس نے اشیا اور مظاہر کو ٹھہرا یا چھونے کے بجائے دیکھنے کی کوشش کی ہے۔ دراصل ولی تو ساری بات ہی نگاہ کی زبان میں کرتا ہے لیکن امرد کے اس تحرک نے اس کے ہاں نظر کو متحرک نہیں کیا۔ غالباً اس کا باعث ولی کے ہاں بُت پرستی کا وہ شعبہ تھا جس کا اوپر ذکر ہوا ہے۔ چنانچہ روشنی کے وسیلے کو استعمال کرنے کے باوصف اس نے جو جاتی روش کو ترک نہیں کیا اور اپنے اشعار میں خود کو ایک "آتش پرست" کے روپ میں پیش کرتا چلا گیا ہے تاہم امرد کا تسلط اور تشبیہ و استعارے کا استعمال جنگل سے باہر جھانکنے کا ایک عمل ضرور ہے اور اس اعتبار سے اردو غزل کے ارتقا میں ولی کی حیثیت منفرد ہے۔ محبوب کے ضمن میں بھی ولی کے ہاں تخاطب کا ابتدائی انداز موجود ہے تاہم اس کے ہاں تخاطب کرنے والا عورت کے بجائے واضح طور پر مرد ہے۔ یہ بات بھی غزل کی فضا کو ایک اہم قدم کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کے علاوہ ولی کی غزل میں کسی خاص بُت یا محبوب کی پرستش کا جذبہ نہیں ابھرا۔ اگر ایسا ہوتا تو ولی کا عشق گیت یا ٹھمری کے عشق سے قریب تر ہوتا۔ بعض نقادوں نے ولی کے ہاں ہرجائی پن دریافت کیا ہے حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ ہرجائی پن تو غزل کا ایک امتیازی وصف ہے کہ غزل کسی خاص محبوب کو نہیں بلکہ ایک مثالی محبوب کو ہر وقت مدنظر رکھتی ہے اور مجازی کو اصل محبوب تک پہنچنے کے لیے محض ایک وسیلے کے طور پر استعمال کرتی ہے۔ افلاطون کا نظریہ کہ اس دنیا کے مظاہر محض اصل کی تصاویر ہیں، غزل

مجھ تجلی کے صحیفے کا سرورق ہے یک ورق
عکس تیری زلف کا جس میں شبِ دیجور ہے

ولی کی حیثیت ایک "مشعل بردار" کی سی ہے کہ وہ دکن کی خاک سے اردو غزل کی مشعل اٹھا کے دہلی تک آ گیا چنانچہ ولی کے بعد اردو غزل کی نشو و نما کا مرکز دکن سے دہلی کو منتقل ہو جاتا ہے اور اس کے ساتھ ہی اردو غزل کے ایک نئے دور کا آغاز بھی ہو جاتا ہے۔ دکن علاقہ اور دہلی کی سلسلۂ جبال سے نسبتاً محفوظ رہنے کے باعث ہندوستان کی قدیم فضا اور اس کے نتیجے میں بھاشا کی شاعری سے زیادہ قریب تھا اور اس لیے جب دکن میں جو بھگتی تحریک کا گہوارہ بھی رہ چکا ہے، اردو غزل نے فروغ پایا تو قدرتی طور پر اس نے بھاشا کی شاعری سے بھی اثرات قبول کیے لیکن جب اٹھارہویں صدی کے آغاز میں دہلی کے شعراء نے ولی کی تقلید میں اردو غزل کہنے کا آغاز کیا تو اس کا مجموعی مزاج دکنی غزل سے ایک بڑی حد تک مختلف تھا۔ ایک تو یہی بات دیکھیے کہ مغلوں کا پایۂ تخت ہونے کے باعث دہلی میں فارسی شاعری کو بڑا فروغ مل چکا تھا اور یہاں کے شعراء فارسی شاعری کی روایات میں بُری طرح جکڑے ہوئے تھے اس لیے جب انھوں نے اردو غزل کہنے کا آغاز کیا تو قدرتاً اس میں ہندی گیت کے بجائے فارسی غزل کا مزاج در آیا۔ یوں بھی دہلی شہر ہونے کی حیثیت سے متحرک افراد کی جیتا جاگتا مرکز بن چکا تھا اور یہاں کی فضا میں کھیتوں کے بجائے شہر کے اور دھرتی کی پوجا کرنے کا رجحان اس قدر توانا نہیں ہوا تھا جتنا ہندوستان کے دوسرے حصوں بالخصوص جنوبی ہندوستان اور بنگال میں۔ یہی وجہ ہے جب یہاں اٹھارہویں صدی میں اردو غزل نے جنم لیا تو اس میں وہ غزلیت اور عجمیت از خود پیدا ہوتی چلی گئی جو فارسی غزل کا طرۂ امتیاز تھی۔ دہلی میں فارسی غزل سے ہم آہنگ ہونے کا میلان اس قدر قوی تھا کہ شعراء نے ارادی طور پر اردو غزل بلکہ اردو شاعری سے ہندی کے الفاظ کو خارج کر دیا اور ہندی تلمیحات اور مظاہر کے بجائے فارسی تلمیحات اور استعارات کو بے دریغ اپنانا شروع کر دیا۔ بے شک فارسی غزل کو سامنے رکھ کر اردو میں غزل کہنے کا رجحان اس لیے مفید تھا کہ اس اقدام سے اردو غزل نے گیت کے چنگل سے رہائی پا کر غزل کے اصل مزاج کو اپنا لیا تاہم ہندوستان کی فضا اور مظاہر سے تعلق منقطع کرنے کی اس روش نے اردو غزل میں ایک تقلیدی رنگ بھی پیدا کیا اور دھرتی کی باس کو خود میں جذب نہ کرنے کے باعث اردو شاعری کی نشو و نما ایک طویل مدت کے لیے رک گئی لیکن یہ ایک الگ داستان ہے۔

دوسری طرف اردو غزل کی داستان کے چار ابواب ہیں۔ پہلا باب دکنی غزل سے متعلق ہے اور اور اس کا آغاز ولی ہے۔ دوسرا باب اٹھارہویں صدی کی ابتدا سے انیسویں صدی کے نصف اول تک

اور جو وحدہ ماں کا ہاتھ تمام پیچ ہے۔ وہ اس ماں کا روپ تخلیق پایا کہ ایک صورت ہے جو دونوں ہی ایک صورت تھی اور تمثیر بھی رہاں تو وہ صورت اس وقت کھلی جب تخلیق کے عمل میں مبتلا ہو کر تقسیم ہوتی چلی گئی مسلسل ہی زندگی کی بوقلمونی اور رنگارنگی (یعنی ماں کا روپ) اسی لیے کی صورتوں سے متعرف ہو کر وحدہ کی (یعنی صورت) بحیثیت ایک وحدت ریگ اور واحد حقیقت میں ضم ہونے کی خواہش کرتا ہے۔ اس کے نزدیک مظاہر کی رنگارنگی اور بوقلمونی محض ذات واحد کا عکس ہے یا جیسے ماں کا روپ صورت کا عکس تھا چنانچہ وہ اس سے منسلک ہو کر اصل سے مل جانے کی آرزو کرتا ہے۔ تاہم تصوف بنیادی طور پر شعوریات کے اس مرحلے کا عکاس ہے جہاں جزو "خود کو کل" کے روبرو محسوس کرتا ہے اور کل کے عکس (یعنی نقش) سے متعرف ہو کر اس کے سرچشمے (یعنی اصل) سے ہمکنار ہونے کی آرزو میں مبتلا دکھائی دیتا ہے یہی وہ عرفان کی وحدت کا مقام ہی ہے کہ دونوں ہو سکتے ہیں کل اور جزو چھپنے اور منسلک ہونے کے تمام امکانات پیش اردو غزل کے اس دور سے تصوف کے چند اشعار یہاں درج ہیں کہ ان میں جزو خود کو کل کے روبرو کھڑا ہوا محسوس کرتا ہے

چھپا ہے جو بجا حاضر ہے پیدا
کہاں وہ چشم جو ہووے نظارہ
صفا کر دل کے آئینے کو حاتم
دکھا چاہے جسے گر آشکارہ — (حاتم)

ارض و سما کہاں تیری وسعت کو پا سکے
میرا ہی دل ہے وہ کہ جہاں تو سما سکے
مٹ جائیں ایک آن میں کثرت نمائیاں
ہم آئینے کے سامنے جب آ کے ہو کریں
جگ میں آ کر ادھر ادھر دیکھا
تو ہی آیا نظر جدھر دیکھا
وحدت میں تیری حرف دوئی کا نہ آ سکے
آئینہ کیا مجال تجھے منہ دکھا سکے — (درد)

حباب آسا میں دم بھرتا ہوں تیری آشنائی کا
نہایت غم ہے اس قطرے کو دریا کی جدائی کا

نقش صورت کو مٹا کر آشنا معنی کا ہو
قطرہ بھی دریا ہے جو دریا سے واصل ہو گیا — (آتش)

ہر چند ہر ایک شے میں تو ہے
پر تجھ سی تو کوئی شے نہیں ہے

صد جلوہ روبرو ہے جو مژگاں اٹھائیے
طاقت کہاں کہ دید کا احساں اٹھائیے

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود
پھر یہ ہنگامہ اے خدا کیا ہے — (غالب)

تعینات کی حد سے گزر رہی ہے نگاہ
بس اب خدا ہی خدا ہے نگاہ والوں کو — (فانی)

ہجوم تجلی سے مسحور ہو کر
نظر رہ گئی شعلۂ طور ہو کر

کبھی یوں رہے تجھ سے مستور ہو کر
بہت پاس نکلے بہت دور ہو کر — (اصغر)

(آخری دو شعر غزل کے تغیر سے وحدت سے متعلق ہیں)

اس دور میں صوفیانہ تصورات کی مقبولیت کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ فارسی غزل کی تقلید میں جہاں بہت سے دیگر موضوعات اردو غزل میں داخل ہوئے وہاں تصوف نے بھی راہ پائی۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ خود ہندوستان نے زمانۂ قدیم میں اپنشدوں کا وہ فلسفہ پیدا کیا تھا جس کا احیا نویں صدی عیسوی میں شنکر آچاریہ نے کیا۔ یہ فلسفہ وحدت الوجود کا داعی تھا۔ بعد ازاں وشنو بھگتی تحریک نے بھی ذات واحد کے حصول کے لیے صوفیانہ مسلک ہی اختیار کیا۔ چنانچہ ہندوستان کی فضا تمثیلی طور پر ایرانی تصوف کے نظریات کو قبول کرنے کے لیے بالکل تیار تھی۔ تیسری وجہ یہ ہے کہ فارسی شاعری کے علاوہ بہت سے صوفیائے کرام کے نظریات بھی ایران سے ہندوستان میں وارد ہوتے اور انہوں نے ہر جگہ اثرات مرتسم کیے۔ سب سے پہلے خواجہ معین الدین چشتی اجمیری (۱۱۴۲ء-۱۲۳۶ء) نے خراسان سے ہندوستان میں آکر تصوف کے چشتیہ سلسلے کی بنیاد ڈالی۔ خواجہ قطب الدین بختیار کاکی، خواجہ

فرید الدین گنج شکر، خواجہ نظام الدین اولیا، حضرت امیر خسرو اور بعض دوسرے صوفیا اسی سلسلے سے منسلک تھے۔ اسی زمانے میں شیخ عبد القادر گیلانی (۱۰۷۷ء۔ ۱۱۶۶ء) نے ایران میں قادریہ سلسلے کی بنیاد رکھی تھی اور مخدوم شیخ محمد نے اسے ہندوستان میں فروغ دیا۔ نقش بندی سلسلے کے بانی خواجہ بہاء الدین نقشبندی (۱۳۸۹ء) تھے۔ اس سلسلے کو ہندوستان میں خواجہ باقی باللہ نے رواج دیا۔ شیخ احمد سرہندی، شاہ ولی اللہ اور ان کے بیٹے اسی سلسلے کے پیرو کار تھے۔ سہروردی سلسلے کو شہاب الدین عمر سہروردی (۱۲۳۴ء) نے سہرورد (ایران) میں قائم کیا تھا ہندوستان کے صوفیا شیخ بہاء الدین زکریا، سہروردی، رکن الدین اور دوسرے اسی سلسلے سے منسلک تھے۔ خود مغل بادشاہوں کے ہاں صوفیانہ مسلک کی طرف ایک واضح رجحان نظر آتا ہے۔ مثلاً اکبر جب دربار میں کلام کرتا تھا تو یہ یقین رکھتا تھا۔ شاہجہاں کے بڑے بیٹے دارا شکوہ کا یہ عقیدہ تھا کہ توحید کی واضح ترین صورت ویدانت کے نظریات ہی میں ابھری ہے اس نے اپنشد کے ترجمے کو اپنی تصنیف سرِ اکبر میں پیش کیا ہے۔ اورنگ زیب کی ہمشیرہ جہاں آرا بادشاہ بیگم اور بیٹی زیب النساء بھی تصوف کی طرف مائل تھیں۔ ۱۷۰۷ء میں جب اورنگ زیب نے وفات پائی تو دہلی میں صوفیانہ تصورات کا عام رواج تھا۔ سعد اللہ گلشن اور ان کے رفقا نے صوفیانہ تصورات کی ترویج میں ایک اہم حصہ لیا تھا۔ درد کے والد خواجہ ناصر عندلیب بھی صاحبِ مسلک تھے۔ مرزا جانِ جاناں مظہر اور خود درد صوفیانہ مسلک کے تابع تھے۔ مرزا جانِ جاناں مظہر وحدت الوجود کے قائل تھے اور درد نقشبندی سلسلے سے منسلک ہونے کے باعث وحدت الشہود کے حامی تھے۔ ان کے علاوہ اٹھارویں صدی کے اردو شعراء عام طور سے تصوف کی طرف مائل تھے اور ان میں یہ خیال عام تھا کہ تصوف برائے شعر گفتن خوب است۔ اس کے تحت اردو غزل میں تصوف کا عام رواج ہوا۔ تاہم اردو غزل میں صوفیانہ تصورات کی دو قسمیں ہمیشہ موجود رہی ہیں ایک وہ جو شعوری کاوش کی غماز تھی اور جس میں محض رسماً صوفیانہ تصورات کو شامل کر لیا گیا تھا۔ یہ اشعار اثر اور خلوص سے تہی ہیں اور بیشتر اوقات خالص تجریدی رنگ اختیار کر گئے ہیں جو غزل کے بنیادی رجحان سے ہم آہنگ نہیں۔ لیکن جہاں کہیں صوفیانہ تصورات، شخصی تجربے، دردمندی اور شخصیت کے خلوص کے باعث غزل میں در آئے ہیں تو ان میں نفاست اور تہہ داری پیدا ہوا ہے اور ان کا اثر بے پایاں ہے۔ اس سلسلے میں خواجہ میر درد کی غزلوں کو بطور خاص بڑی اہمیت حاصل ہے۔

---

ل Feroze-C-Davar-Iran & India through the ages P.192

درد کی غزل میں صوفیانہ تصورات کے تین اہم مدارج موجود ہیں۔ پہلا درجہ وہ ہے جہاں درد عمل سیر پر تصوف کے مسائل کو بیان کرتا ہے۔ اس سطح کے اشعار خلوص اور جذبے سے تہی ہیں۔ دوسرا درجہ وہ ہے جہاں درد کے ہاں بیراگ اور آسودگی کی کیفیت ابھری ہوئی نظر آتی ہے اور درد و غم کا وہ انداز پیدا ہو گیا ہے جسے دیکھتے ہوئے بعض نقادوں نے اس کی شاعری کو محض ایک نوحہ قرار دیا ہے۔ لیکن درد کی شاعری کو شخصی سطح کے نوحے کا نام اس لیے نہیں دیا جا سکتا کہ درد نے اپنے شخصی غم کو چھپا کر آفاقی رنگ میں ڈھال دیا ہے۔ خود تصوف شخصی حیثیت سے عمومی حیثیت کی طرف ایک اہم جست کا وجود رکھتا ہے اور اس لیے درد کے غم کی یہ صورت تصوف کے مزاج کے عین مطابق ہے۔ درد کے ہاں بیراگ اور آسودگی کچھ تو اس کے ذاتی حالات کی وجہ سے ہے اور کچھ زمانے کے واقعات اس کا باعث بنے ہیں۔ بے شک درد کی داستان حیات کی تمام کڑیاں نظروں کے سامنے موجود نہیں تاہم انتیس برس کی عمر تک دنیاداری، موسیقی سے گہرا شغف، ایک حساس طبیعت اور شدید احساس جمال۔ ان باتوں کے پیش نظر یہ کہنا ممکن ہے کہ اس کی آسودگی اور کرب یقیناً کسی شخصی حادثے کی پیداوار تھا۔ پھر اس کے اپنے زمانے کے عالمگیر انتشار اور بدنظمی نے بھی ضرور اسے متاثر کیا ہو گا۔ درد نے دلی کے اجڑنے کا منظر بار بار دیکھا اور ان حالات میں بھی جب میر ایسا شاعر دلی چھوڑ کر چلا گیا۔ چنانچہ درد کے ہاں بیراگ اور آسودگی کی فضا محض تصوف کی ایک رسمی شرط کی حیثیت نہیں رکھتی بلکہ اس نے شخصی زندگی کے تجربات سے جنم لیا ہے۔ یہ چند اشعار بیراگ کی اس کیفیت کو پیش کرتے ہیں:

زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے
ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چلے

ساقیا یاں لگ رہا ہے چل چلاؤ
جب تلک بس چل سکے ساغر چلے

واے نادانی کہ وقت مرگ یہ ثابت ہوا
خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا

درد کی غزل میں تیسرا درجہ وہ ہے جہاں وہ مجاز سے حقیقت، کثرت سے وحدت اور تجسیم سے تجرید کی طرف پیش قدمی کرتا ہے۔ فی الواقعہ درد کے ہاں صوفیانہ تصورات کا بہترین اظہار غزل کے ان ہی اشعار میں ہوا ہے۔ ان اشعار کی یہ ایک اہم خوبی ہے کہ ان میں جذبے اور ذہن کا امتزاج دکھائی دیتا ہے۔

گیا جزو اور کل ایک دوسرے کے روبرو ہو گئے ہیں اور تخیل کی جڑیں جذبے میں پیوست ہو گئی ہیں۔ یہی غزل کے بنیادی مزاج کا ایک اہم عنصر بھی ہے کہ اس میں عشق تجسیم یا عشق تجرید اور جہاں نہیں ہے تب بھی ان دونوں کا رابطہ باہم استوار رہتا ہے۔ مثلاً یہ چند اشعار:

سب کے ہاں تم ہوئے کرم فرما
اس طرف کو کبھو گذر نہ کیا

کون سا دل ہے وہ کہ جس میں آہ
خانہ آباد تو نے گھر نہ کیا

ہے ازل سے تا ابد ایک آن ہے
گو درمیاں حساب نہ ہو ماہ و سال کا

رات جب پہنچا میں اس کے رو برو
جوں زبانِ شمع گم تھا گنگ تھا

حجاب رخ یار تھے آپ ہی ہم
کھل آنکھ جب کوئی پردہ نہ تھا

کیا کہوں دل کا کسو سے قصۂ آوارگی
کوئی بھی بے ربط ہوتی ہے کہانی اس قدر

یہی اشعار کی ایک امتیازی خوبی ہے کہ ان میں دو سطحیں ایک مجازی کی دوسری حقیقت کی سطح ابھر آئی ہیں اور قاری کے لیے کسی ایک سطح پر انگلی رکھ کر یہ کہنا بہت مشکل ہے کہ یہی اصل سطح ہے۔ زمین اور آسمان، جزو اور کل، جذبے اور تخیل کے اسی متوازن امتزاج نے درد کے صوفیانہ اشعار کو غزل کے مزاج سے ہم آہنگ بھی کیا ہے۔

اس دور کی اردو غزل میں صوفیانہ تصورات کی فراوانی ہے اور قریب قریب ہر غزل گو شاعر نے انھیں اپنایا ہے۔ چنانچہ میر بھی کہیں کہیں ان تصورات کو پیش کرتے ہوئے نظر آ جاتا ہے۔ مثلاً

ہستی پہ ایک دم کی اتنی بھی جوش اس قدر
اس بحر موج خیز میں تم تو حباب ہو

یہ دو ہی صورتیں ہیں یا منعکس ہے عالم
یا عالم آئینہ ہے اس یار خود نما کا

دیکھیں ہیں کیوں کر نقصان ہم تو قبیلہ یا تیغ کے
خودی سے کوئی نکلے تو اسے پہچانے خدا کامل

آگے عالم عین تھا اس کا اب عین عالم ہے وہ
اس وحدت سے یہ کثرت جو ہے پیدا سب لگتا

ہستی اپنی ہے بیچ میں پردا
ہم نہ ہوویں تو پھر حجاب کہاں

اس سے بعض نقادوں کو یہ خیال آیا کہ میر ایک صوفی منش تھا۔ مثلاً ڈاکٹر عبادت بریلوی صاحب نے کلیاتِ میر کے دیباچے میں لکھا ہے:

"میر صاحب کو تصوف سے گہرا لگاؤ ہے ان کا مزاج صوفیانہ ہے اور اسی لیے حیات و کائنات کے مختلف پہلوؤں کے بارے میں ایک صوفی کا جو نقطۂ نظر ہونا چاہیے وہ میر صاحب کا بھی ہے۔"

غالباً اس فیصلے کی تحریر میں ڈاکٹر صاحب کے اس تاثر کا بھی ہاتھ ہے کہ میر کے والد میر علی متقی ایک متوکل گوشہ نشین درویش تھے[1]۔ ضرور ہے کہ میر نے اس سے اثرات قبول کیے ہوں گے پھر سید امان اللہ بھی جو اس کے والد کے مرید تھے، میر کے ہاں درویشی کے رجحان کو ابھارا ہوگا۔ اس کے ساتھ ساتھ اٹھارویں صدی میں شکست و ریخت کے عمل نے بھی میر کے ہاں صوفیانہ تصورات کو صیقل کیا ہوگا لیکن خود میر کے کلام کا جائزہ یہ بات سمجھاتا ہے کہ میر کے ہاں صوفیانہ تصورات محض ایک مقبول نظریے کی پیش کش کے سوا اور کچھ نہیں۔ اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ میر وحدت الوجود کے نظریے کا قائل تھا تو بھی اس سے یہ بات قطعاً ثابت نہیں ہوتی کہ وہ ایک صوفی بھی تھا۔ صوفیانہ تصورات اس کے ہاں موجود ہیں لیکن محض علمی، رسمی اور

---

[1] دیباچۂ انتخابِ کلامِ میر۔ از عبدالحق

غالب علاوہ ازیں میر کے یہاں جذب و کیف کا رنگ مدھم ہے اتنا ہی تجربے کی کیفیت ناپید ہے بلکہ صرف نہ تصورات کے پیش رو یعنی تخیل اور فن کے رجحانات بھی تو اس کے ہاں زیادہ قوی نہیں بظاہر یہ بات عجیب سی نظر آتی ہے کیونکہ عام خیال یہ ہے کہ میر کے ہاں درد اور غم کی رو براہ راست تنہائی کے احساس اور تیاگ کے جذبے کی پیداوار ہے لیکن ذرا غور سے دیکھئے تو یہ حقیقت کھلتی ہے کہ میر کے ان اشعار میں تیاگ کے پیچھے زیاں کا احساس ابھرا ہے تیاگ کا عمل تو اس وقت وجود میں آتا ہے جب انسان کے دل میں دنیا کے لوازم کے خلاف ایک گہری نفرت کا جذبہ پیدا ہوتا ہے اور وہ زندگی سے اپنے بند منہ کو توڑ کر حقیقت عقل میں ضم ہو جانے کی خواہش کرتا ہے لیکن احساس زیاں اس وقت جنم لیتا ہے جب انسان کے دل میں خواہشوں کا ایک کہرام بپا ہوا اور اسے اپنی ان خواہشات کی تکمیل کا کوئی ذریعہ میسر نہ آئے میر کے ہاں یک ہو بہو اسی طرح زندہ ترنگ کے منہ کچلے ہوئے تھے ایک روتے بسورتے انسان کے نقوش ابھرتے ہیں۔ اگرچہ اس نے کہیں بے ثباتی کا نقشہ دکھایا ہے یا دل کے اجڑنے کا منظر پیش کیا تو اس کے پس پشت بھی ایک شدید کسک بالکل برہنہ دکھائی دیتی ہے اور اسی کسک نے میر کی شاعری کو عظمت کے اوج تک پہنچایا ہے مثلاً یہ اشعار :-

چھاتی جلا کرے ہے سوز دروں بلا ہے
اک آگ سی رہے ہے کیا جانیے کہ کیا ہے

میر عمداً بھی کوئی مرتا ہے
جان ہے تو جہان ہے پیارے

دل کی ویرانی کا کیا مذکور ہے
یہ نگر سو مرتبہ لوٹا گیا

سر اٹھاتے ہی ہو گئے پامال
سبزۂ نو دمیدہ کے مانند

کہا میں نے کتنا ہے گل کا ثبات
کلی نے یہ سن کر تبسم کیا

اپنے جوانی گیا کیا کیجے شور سروں میں رکھتے تھے
اب کیا ہے وہ عہد گیا وہ موسم وہ ہنگام گیا

ہر زخمِ جگر داورِ محشر سے ہمارا
انصاف طلب ہے تری بیداد گری کا
(میرؔ)

اشکوں کی یہ باڑیاں تقریروں میں ٹھانیاں
دیکھا جو ہم نے اس کو تو آنکھیں نکالیاں
(مصحفیؔ)

کوئی میرے دل سے پوچھے ترے تیرِ نیم کش کو
یہ خلش کہاں سے ہوتی جو جگر کے پار ہوتا

پھر کھلا ہے درِ عدالتِ ناز
گرم بازارِ فوجداری ہے
پھر دیا پارۂ جگر نے سوال
ایک فریاد و آہ و زاری ہے
دل و مژگاں کا جو مقدمہ تھا
آج پھر اس کی روبکاری ہے
(غالبؔ)

نکلا جو تیغ کھینچ کے وہیں عربدہ جو بے باک
یا الٰہی یہ ستمگار کہاں جاتا ہے
(خاقانؔ)

کھلا ہے وہ ظالم تیغ ادا کو لے کر
جینے پہ عاشقوں کے اب تیغ یاب ہو گا
(ولیؔ)

پیدا جو کر اس سبب ذرہ ہے
خورشید کا ہے اور ستمگر ہے
(شاہ حاتمؔ)

صورت میں رقّت بھی عام صورت سے کیفیات ہی کا سہارا لیا ہے جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ شاعر کسی مخصوص ہستی کا ذکر نہیں کرتا بلکہ حسن یا عشق کو علامتوں کی زبان میں پیش کرتا ہے۔ مثلاً حسن کو لیلیٰ، زلیخا یا شیریں کے ذکر سے واضح کیا یا عشق کے لیے قیس، فرہاد وغیرہ کی کیفیات کو استعمال کیا اور اصل حسن اور عشق کی تجریدی صورت کو حسی پیرائے میں پیش کرنے ہی کی ایک کاوش ہے۔ تشبیہ یا استعارے نے اس سلسلے میں غزل گو شاعر کی بہت مدد کی ہے کہ یہ ارضی وجود کو مجرد کر کے اور اصل جذبے کو لطیف اور ارفع کیفیات میں بدل دیتا ہے۔ تاہم غور طلب بات یہ ہے کہ غزل میں حسن اور عشق کا یہ تجریدی انداز اپنی ارضی بنیاد سے منقطع نہیں ہوتا۔ یہی تخیل جذبے کی اساس پر ہمیشہ قائم رہتا ہے۔ اگر یہ بنیاد ہٹ جاتی تو غزل کے عشق میں یہ تاثر کا اصل اور شخصی تجربے کی اساس باقی نہ رہتی۔ لیکن غزل ہر جا فرد کے تجربے میں آفاقی رنگ پیدا کر کے اور جذبے کو تہذیب سے آشنا کرنے میں یہ بات ہی نہیں رکھتی۔ چنانچہ اس میں ربط باہم کا وہ عمل ہمیشہ موجود رہتا ہے جو فرد اور سماج اور جزو اور کل کے ربط باہم کی ایک صورت ہے۔ اردو غزل کے اس دور میں عشق کی یہ کیفیت بہت نمایاں ہے۔ تصوف کے نظریات نے بالخصوص عشق کے اس تجریدی روپ کو ابھارا ہے خود تصوف عشق مجازی سے عشق حقیقی کی طرف سفر کی کیفیت ہی کو سامنے لاتا ہے۔ غزل میں حسن اور عشق کی تہذیب کا یہ عمل ان چند نمونوں سے واضح ہو سکتا ہے۔

تجھ لب کی صفت لعل بدخشاں سے کہوں گا
جادو ہے ترے نین غزالاں سے کہوں گا
(ولی)

نہیں ہے تاب مجھے تیرے سامنے جاؤں
کہاں سہا کہاں آفتاب عالم تاب
(سراج)

میر ان نیم باز آنکھوں میں
ساری مستی شراب کی سی ہے
(میر)

کیفیت چشم اس کی مجھے یاد ہے سودا
ساغر کو مرے ہاتھ سے لینا کہ چلا میں (سودا)

عشق کب تک آگ سینے میں مرے بھڑکائے گا
راکھ تو میں ہو چکا کیا خاک اب سلگائے گا
(میر حسن)

نہ پوچھ حال مرا چوب خشک صحرا ہوں
لگا کے آگ مجھے قافلہ روانہ ہوا
(آتش)

زیاں ہے عشق میں ہم خود ہی جانتے ہیں مگر
معاملہ ہی کیا ہو اگر زیاں کے لیے
(شیفتہ)

ہے عشق کی منزل میں یہ حال کہ جیسے
لٹ جائے کسی راہ میں سامان کسی کا
(ظفر)

رہ گئی عشق کی جہالت ذوق
اُس سر سے سب شناسائیوں سے پہلے
بیانِ دردِ محبت جو ہو تو کیوں کر ہو
زباں نہ دل کے لیے ہے نہ دل زباں کے لیے
(ذوق)

پوچھے ہے کیا وجود و عدم اہلِ شوق کا
آپ اپنی آگ سے خس و خاشاک ہو گئے
ہم وہاں ہیں جہاں سے ہم کو بھی
کچھ ہماری خبر نہیں آتی
مستانہ طے کروں ہوں رہِ وادیٔ خیال
تا بازگشت سے نہ رہے مدعا مجھے

عشق پر زور نہیں ہے یہ وہ آتش غالب
کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بنے

(غالب)

سو اس دور کی غزل کے عشقیہ مضامین میں تلمیحات کا استعمال تو بس اس قدر عام ہے کہ شعر کا معمولی طالب علم بھی اشعار کے حوالے کے بغیر ہی بات کی تہہ تک پہنچ سکتا ہے۔

اس دور کی اردو غزل کا آخری اہم موضوع ہے آزادہ روی۔ یہ آزادہ روی فقط ایک عارضی ہیجان کی صورت میں ابھری ہے تاہم تصوف اور عشق کے میدانوں میں بھی اس عارضی ہیجان ہی نے مرکزی کردار ادا کیا ہے اس کا اصل محرک بیراگ کی وہ کیفیت ہے جو ماحول سے فرد کی ناآسودگی کی پیداوار ہے یعنی ایک فرد محسوس کرتا ہے کہ اس کے چاروں طرف انجماد طاری ہے جس سے نمو مکمل ہو گئی ہے اور خون کی روانی تھم سی گئی ہے سو وہ اس شعری بھری فضا سے باہر آ کر سانس لینے کی کوشش کرتا ہے اور یوں اس کا وہ رجحان انفرادیت وجود میں آتا ہے جس کو اور بچے کی تمثیل میں بچے کے عارضی محرک سے موسوم کیا گیا تھا۔ یہ بغاوت دراصل مادی زندگی (جنگل اور بن کی دنیا) سے فرار حاصل کرنے کی ایک کاوش ہے یا ملنے کی زبان میں یوں کہیے کہ اس کے تحت انسان لمحے کی قید سے رہائی پانے کی کوشش کرتا اور تخیل کی وسعتوں میں متحرک ہو جاتا ہے لیکن آزادی اپنی مکمل ترین صورت میں محض ایک واہمہ ہے اور زندگی کے انضباط کے لیے قید و بند کی صورت ضروری ہے چنانچہ انسان اس عارضی آوارہ خرامی کے بعد دوبارہ اپنے تعلقات کو استوار کرتا ہے لیکن چونکہ آوارہ خرامی کے عمل نے اسے ایک بلند تر سطح عطا کر دی ہے اس لیے اب وہ نئے گر پھیلا کر اپنی سطح تک کشادہ بھی کر لیتا ہے۔ یوں تہذیب کا عمل جاری رہتا ہے۔

معاشرے کی سطح پر یہ بغاوت سوسائٹی کے فرسودہ ضوابط اور میکانکی انداز فکر کے خلاف ایک واضح اقدام کی صورت میں ابھرتی ہے اور غزل کا شاعر اپنے گرد و پیش کے نظم سے منحرف ہو کر ایک نئے منطقے میں جانے کی آرزو کرتا ہے حضرت ابراہیم کو جب آزر کی خالص مادی فضا میں دم گھٹنے کا احساس ہوا تھا تو وہ سدوم سے اس شہر کو چھوڑ دیا تھا یعنی غزل کا شاعر سوسائٹی کی شہری بستی (انتظار اور احوال) سے نکلتا ہے لیکن بستی سے نکل کر خیال کے صحرا میں گم نہیں ہو جاتا بلکہ صحرائی پیریڈ کے بعد حضرت عیسیٰ کی طرح واپس آتا اور سوسائٹی کو اونچا اٹھا کر ایک بلند تر سطح پر فراز کرنے کی کوشش کرتا ہے چنانچہ غزل میں سفر کی خواہش اور آوارہ خرامی کا میلان ہی موجود نہیں بلکہ شاعر نے سوسائٹی کے ان قواعد و ضوابط کا مضحکہ بھی اڑایا ہے جو اسے آگے بڑھنے سے روکتے ہیں۔

غزل کے اس دوسرے دور میں سارا ہندوستان ایک ایسے زندان کی طرح تھا جس کے تمام قفل زنگ آلود ہو چکے تھے۔ لوگ اس پہ اسی طرح عادی ہو چکے تھے اور پنپنے کا امکان ہی ختم ہو چکا تھا۔ اعلیٰ قدریں رو بہ زوال تھیں اور رسوم کی زنجیریں بجائے خود مقصود قرار پا گئی تھیں۔ مذہب اخلاق بحث ہر جگہ محدود ہو چکا تھا اور سیاہ کاری نے ہر شے پر تسلط قائم کر لیا تھا۔ اس دم گھٹنے والی فضا سے اردو غزل نے نجات حاصل کرنے کی جو کوشش کی وہ غزل کے اس تیسرے بڑے رجحان یعنی آزادہ روی کی صورت میں اجاگر ہوئی۔ یہ چند اشعار اس رجحان کو ثابت کرتے ہیں:

لے کر ازل سے تا بہ ابد ایک آن ہے
گر درد میاں صاحب نظر ہو دو سال کا

کیا ہمیں کام ان گلوں سے اے صبا
ایک دم آئے ادھر، اودھر چلے
(درد)

سمجھ کے رکھیو قدم دشتِ خار میں مجنوں
کہ اس نواح میں سودا برہنہ پا بھی ہے

جب اس چمن سے چھوڑ کے ہم آشیاں چلے
اک ہمصفیر نے بھی نہ دیکھا کہاں چلے
(سودا)

آوارگانِ عشق کا پوچھا جو میں نشاں
مشتِ غبار لے کے صبا نے اڑا دیا

موت اک ماندگی کا وقفہ ہے
یعنی آگے چلیں گے دم لے کر

فقیرانہ آئے صدا کر چلے
میاں خوش رہو ہم دعا کر چلے
(میر)

اتنا معلوم تو ہوتا ہے کہ جاتے ہیں کہیں

گرد سی ہے مجھ میں کہ جیسے جاتا ہے

(امیر حسن)

اے شوقِ سفر اس کی خبر ہم کو بھی کرنا

گر یاں سے کوئی قافلہ جاتا ہو سفر کو

(مصحفی)

ہوا سے وادیٔ وحشت بے مہار تھی

ملکہ سے میں بھی کی یہ کیا بہار ہے

(ذوق)

سفر ہے شرط مسافر نواز بہتیرے

ہزارہا شجرِ سایہ دار راہ میں ہے

(آتش)

پھر بہار آئی وہی دشت نوردی ہوگی

پھر وہی پاؤں وہی خارِ مغیلاں ہوں گے

(مومن)

شہر میں ہے رسوائی عمر کہاں بیٹھے تھے

لے ہاتھ بگل پر ہے فضا پہ کہ بس ہی

میں اور اک آفت کا ٹکڑا وہ دلِ وحشی کہ ہے

عافیت کا دشمن اور آوارگی کا آشنا

(غالب)

لیکن جب اس دور کے غزل گو شاعر نے آزادہ روی کے جذبے کے تحت قواعد و ضوابط کی شکل و کیفیتوں کے خلاف رد عمل کا اظہار کیا تو اس کے ہاں ایک طنزیہ انداز بھی پیدا ہو گیا۔

تر دامنی پہ شیخ ہماری نہ جائیو
دامن نچوڑ دیں تو فرشتے وضو کریں
(درد)

میر کے دین و مذہب کو اب پوچھتے کیا ہو ان نے تو
قشقہ کھینچا، دیر میں بیٹھا کب کا ترک اسلام کیا
(میر)

کعبہ اگر چہ ٹوٹا تو کیا جائے غم ہے شیخ
یہ قصرِ دل نہیں کہ بنایا نہ جائے گا
(سودا)

وہ شیفتہ کہ دھوم ہے حضرت کے زہد کی
میں کیا کہوں کہ رات مجھے کس کے گھر ملے
(شیفتہ)

دریائے معاصی تنک آبی سے ہوا خشک
میرا سرِ دامن بھی ابھی تر نہ ہوا تھا
کہاں میخانے کا دروازہ غالب اور کہاں واعظ
پر اتنا جانتے ہیں کل وہ جاتا تھا کہ ہم نکلے
(غالب)

بہر حال آزادہ روی کی یہ روش ایک ذہنی جبلت کی صورت میں ابھری ہے اور اس نے غزل گو
جنسیات کی خاص ارضی ملکیت سے اپنا قدم باہر نکالنے کی ترغیب دی ہے۔ یہی اس کی سب سے بڑی عطا ہے!

# (۳)

ولی سے غالب تک کا دَور اُردو غزل کے فروغ کا زمانہ ہے اس میں اُردو غزل، گیت اور نظم دونوں کے تسلط سے آزاد ہے۔ گیت سے تو اس دَور کے شعراء نے شعوری طور پر انحراف کیا، البتہ نظم سے متصادم ہونے کی انہیں ضرورت ہی پیش نہیں آئی چنانچہ اس سارے عرصے میں غزل ہی اُردو کی اہم ترین صنف ہے اور اسے اپنی بقاء کے لیے خود کو کسی نئی صورتِ حال کے مطابق ڈھالنے کا فکر دامن گیر نہیں۔ پھر چونکہ اُردو غزل نے اپنی ساری روایت فارسی غزل سے مستعار لی تھی، اس لیے قدرتی طور پر اس نے تلمیحات، استعارات، تراکیب اور خیال کے خصوصی پیکر بھی اسی سے مستعار لیے اور انہیں کلام میں داخل رکھا۔ پھر انیسویں صدی کے آغاز ہی میں ہندوستان کی فضا میں انقلابی تبدیلیاں نمودار ہونا شروع ہو گئیں۔ اجنبی حکومت کے تسلط اور مغربی تہذیب اور ادب کے نفوذ نے اذہان کو متحرک کر دیا۔ تحفظِ ذات کا جذبہ بھی سطح پر آ گیا اور ساری ہندوستانی قوم ذہنی طور پر بالغ نظر ہو گئی۔ انیسویں صدی کے ہندو اور مسلمان دونوں کے ذہنی، سیاسی اور ثقافتی اقدار کے شواہد ملتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ان کو پیش کرنے کے لئے غزل کے پامال تصورات اور علامات ناکافی تھیں اور نئی فضا کشادگی اور وسعت کا تقاضا کر رہی تھی۔ اس تقاضے کا پہلا علمبردار غالب تھا کہ وہ اپنے بیان کے لیے "کچھ اور وسعت" کا طالب ہونے کے ساتھ ساتھ غزل کے ظرف کی تنگ دامانی کا بھی شکوہ سنج تھا۔ پھر یہ بات صرف غالب تک ہی محدود نہ رہی بلکہ اس زمانے کے عام اذہان بھی محسوس کرنے لگے کہ نئی صورتِ حال سے نپٹنے اور نئے سماجی اور احساسی شعور کو گرفت میں لینے کے لیے غزل اپنی رائج حیثیت میں قطعاً ناکافی تھی۔ چنانچہ غدر کے بعد جب مولانا حالی نے "مقدمہ شعر و شاعری" لکھی اور غزل کے موضوعات میں لچک اور وسعت کا مطالبہ کیا تو اس کے پس پشت یہی بنیادی جذبہ کارفرما تھا اس سے بعض حلقوں میں یہ خیال بھی پیدا ہوا کہ غزل بجائے خود ایک کمزور صنف ہے اور اس کے مقابلے میں نظم کی اہمیت بہت زیادہ ہے لیکن یہ خیال اس لیے غلط تھا کہ نئے حالات میں قصور غزل کا نہیں بلکہ اس انداز کا تھا جو غزل میں متواتر ہو گیا تھا۔ اصل بات صحیح یہ تھی کہ اُردو غزل نے ڈیڑھ سو برس تک ایک خاص قسم کی

تلمیحات، استعارات اور علامات سے انحراف ذات کا اقدام کیا تھا اور اب زمانے کی ایک ہی کروٹ نے انھیں بے رنگ، کمزور اور فرسودہ قرار دے دیا تھا۔ حالی کو اس صورتِ حال کا شدید احساس ہوا اور اس نے غزل کی صنف پر نہیں بلکہ غزل کے اس تقلیدی اور میکانکی انداز پر اعتراضات کیے جو انیسویں صدی میں عام ہو چکا تھا۔ فی الواقعہ اردو غزل کی تاریخ میں یہ پہلا موقع تھا کہ اسے ایک نازک صورتِ حال کے پیشِ نظر اپنی بقا کے لیے داخلی قوت اور لچک کو بروئے کار لانے کی ضرورت محسوس ہوئی۔ دیکھنا یہ ہے کہ غالب سے اقبال تک کے اس دور میں اردو غزل نے کس حد تک اپنی اس داخلی قوت کو استعمال کیا اور اپنی بقا کے لیے خود کو کس حد تک ایک نئے پیکر میں ڈھالا نیز یہ کہ اس اقدام سے کہیں اس کا اصل مزاج مجروح تو نہیں ہوا؟

غزل کی اصلاح کی تحریک صرف حالی تک محدود نہیں تھی۔ اسمٰعیل میرٹھی، وحید الدین سلیم پانی پتی، شاد عظیم آبادی اور دوسرے شعرا کو بھی تعلیم غزل کے میکانکی انداز کا شدید احساس تھا تاہم اس سلسلے میں اولیت کا درجہ بے شک حالی ہی کو حاصل ہے۔ حالی نے اس زمانے میں جو ہدایت نامہ غزل جاری کیا، اس کے حسن و قبح سے کوئی تفصیلی بحث مقصود نہیں۔ البتہ اس بات کا اظہار ضروری ہے کہ حالی نے اس کے ذریعے غزل کے صرف ایک خاص رنگ کو بدلنے کی کوشش کی تھی یعنی وہ رنگ جو ابتذال، تقلید و تصنع کا رنگ تھا اور جس نے غزل کو میکانکی صورت دے رکھی تھی۔ غزل کے مزاج میں کوئی تبدیلی پیدا کرنا حالی کا مقصد ہرگز نہیں تھا مثلاً اس نے لکھا کہ غزل میں لوازمات مردانہ و زنانہ کو ترک کر کے ایسے افعال و صفات کو ذکر ہی استعمال کیا جائے۔ یہ بات غزل کے مزاج کے عین مطابق تھی کہ غزل کا محبوب تذکیر و تانیث سے ماورا ہے اور فعل مذکر کا استعمال اس کی اس تعمیری حیثیت ہی کو واضح کرتا ہے۔ حالی کا یہ مشورہ غزل کے اس رجحان کو ختم کرنے کے سلسلے میں تھا جس کے تحت غزل میں کنگھی چوٹی کے مضامین کا سیلاب آ چکا تھا۔ اسی طرح حالی کا یہ خیال کہ غزل میں الفاظ کی اصطلاحی خصوصیات کو اہمیت دی جائے غزل کے مزاج ہی کے مطابق تھا کہ غزل جس چیز کو مس کرتی ہے اس کی ارضی اور انفرادی حیثیت کو ختم کر کے اسے ایک عمومی اور علامتی رنگ میں مبدل کر دیتی ہے۔ حالی کا یہ مشورہ بھی غزل کے اس لکھنوی انداز کو ختم کرنے کے سلسلے میں تھا جس کے تحت ثقیل اور بوجھل الفاظ کو ان کی ارضی حیثیت میں استعمال کرنے کا رجحان عام ہو چکا تھا۔ دراصل حالی یہ ہرگز نہیں چاہتا تھا کہ غزل بحیثیت ایک صنف ختم ہو جائے بلکہ اسے زندہ رکھنے کے لیے وہ اس زمانے کے نئے موضوعات اور لہجے کو سمونے کا آرزومند تھا تاہم یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اس نے غزل کو بچانے کے اس عمل میں غزل کی داخلی قوت اور لچک پر اعتماد نہ کیا بلکہ شعوری طور اس میں نئے

موضوعات داخل کرنے اور اسے نظم کی سی وسعت عطا کرنے کی کوشش کی۔ غزل مزاجاً کسی ایک موضوع یا ایک خاص احوال کی عکاسی تک محدود نہیں۔ قدیم زمانے میں بھی اس نے عشق کے علاوہ زمانے کے مقبول رجحانات کو خود میں سمو لیا تھا تاہم اس نے اپنے مخصوص مزاج کے تحت ہر خیال، شے یا جذبے کو مس کرتے ہوئے اس کی ارضی اور محدود حیثیت کو بدل کر اس میں ایک ساحرانہ اور عالمگیر رنگ پیدا کیا تھا۔ یہی غزل کی بقا کا راز بھی تھا کہ اس نے کبھی خود کو کسی اور صنف شعر میں ضم ہونے کی اجازت نہیں دی۔ غدر کے بعد جب ایک نئی تحریک نے فضا وجود میں آئی اور حالی کی نظر میں اصلاح کا جذبہ ترو تازہ ہوا، نیز سر سید احمد کی تحریک کے تحت اردو زبان میں وسعت کا مطالبہ عام ہوا تو قدرتی طور پر غزل کی اصلاح کا سوال بھی سطح پر آگیا اور اس سلسلے میں حالی نے غزل کو نئے موضوعات اور نئے تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے کی کوشش کی۔ اس کوشش میں بری طرح قطعاً کوئی نہیں تھا کیونکہ غزل کے لیے کوئی شے یا موضوع بجائے خود شجر ممنوع نہیں ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ غزل نئی اشیا اور موضوعات کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے اپنے مخصوص مزاج اور انداز کو مجروح ہونے کا روادار نہیں۔ کسی اور صنف شعر کے مزاج کو نہیں اپناتی۔ حالی کو غزل کے اس مزاج کا علم تھا لیکن اصلاح کے ایک واضح منصوبے کے زیر اثر جب اس نے غزل میں نئے مضامین کو داخل کرنا شروع کیا تو غزل کے مزاج کو ملحوظ نہ رکھ سکے اور یوں اس کے ہاں غزل اور نظم کا فرق قائم نہ رہ سکا۔ حالی کا یہ خیال کہ غزل کو مسلسل کر دیا جائے ایک خطرناک قدم تھا کہ اس سے غزل کے شعر کی مخصوص انفرادیت کے ختم ہو جانے کا امکان تھا چنانچہ یہی ہوا کہ خود حالی کی مسلسل غزلیں نظموں کی صورت اختیار کر گئیں۔ اصل میں غزل کے شعر کی ایک الگ اور منفرد حیثیت کا مظہر رہی ہے۔ مگر کیجیے کہ نظم کے شعر کے دو مصرعے متصل ہو کر ان دونوں کے تصادم میں جو ایک تیسری سطح وجود میں لاتے ہیں۔ جب کہ غزل کے شعر کے دو مصرعے زینے کے دو قدموں کی طرح ہیں یا ان میں سے ایک دوسرے سے بلند تر سطح پر قائم ہے۔ تاہم جب غزل کے شعر کو پڑھتے ہیں تو ان دونوں قدموں کے درمیانی خلا کو عبور کرنے کے لیے اپنا پاؤں اوپر اٹھانا پڑتا ہے۔ یہی جست غزل کے شعر سے حاصل ہونے والی لذت کا موجب بھی ہے لیکن جب غزل کے اس خاص مزاج کو ملحوظ نہ رکھا جائے تو شعر کی انفرادی حیثیت مجروح ہو جاتی ہے۔ حالی کی مسلسل غزلوں میں شعر کی انفرادیت مجروح ہوئی اور اس سے انکار مشکل ہے۔ مثلاً یہ اشعار دیکھیے:

اے عشق تو نے اکثر قوموں کو کھا کے چھوڑا ۔۔۔ جس گھر سے سر اٹھایا اس کو بٹھا کے چھوڑا
ابرار تجھ سے ترساں، احرار تجھ سے لرزاں ۔۔۔ جو زد پہ تیری آیا اس کو گرا کے چھوڑا
فرہاد کوہکن کی لی تو نے جان شیریں ۔۔۔ اور قیس عامری کو مجنوں بنا کے چھوڑا

اک دسترس سے تیری حالیؔ بچا ہوا تھا     اس کے بھی دل پہ آخر چرکا لگا کے چھوڑا

یا

خیر ہے اے فلک کہ چار طرف     چل رہی ہیں ہوائیں کچھ ناساز
رنگ بدلا ہوا ہے عالم کا     ہیں بگڑے ہوئے زمانے کے انداز
ہوتے جاتے ہیں زور مند ضعیف     مٹتے جاتے ہیں جتنے ممتاز
دشمنوں کے ہیں دوست خود جاسوس     اور یاروں کے یار ہیں غماز
ہوگا انجام دیکھئے کیا کچھ     ہے بہت پر آشوب جب کہ یہ آغاز

یہ اشعار غزل کی ہیئت کے تابع تو ضرور ہیں لیکن روایتی غزل کے اشعار سے بہت مختلف ہیں بلکہ اگر ایسی غزلوں پر کوئی عنوان چسپاں کر دیا جائے تو انہیں بڑی آسانی سے نظم کے زمرے میں شامل کیا جا سکتا ہے۔ غزل کے افق کو وسیع کرنے اور نئے موضوعات کو غزل میں داخل کرنے کی یہ کاوش اس لحاظ سے تو قابل تعریف تھی کہ اس نے غزل کے جدید رنگ کے لیے راہ ہموار کی لیکن خود حالی اس نئی تبدیلی کو رواج دیتے وقت غزل کے اصل مزاج کو محفوظ نہ رکھ سکے، چنانچہ حالی کی اس قسم کی غزلیں، غزل کی روح سے بیگانہ اور اس کے تغزل سے تہی ہیں۔

کچھ یہی حال ان اخلاقی مضامین کا بھی تھا جنہیں حالی نے غزل میں سمونے کی کوشش کی۔ دراصل یہ دور انحطاط اور انتشار کے خلاف ایک شدید ذہنی رد عمل کا دور تھا۔ کئی صدیوں کی فرسودگی اور جہالت نے مسلمانوں کو روایت کی زنجیروں میں جکڑ رکھا تھا اور ان میں ترقی کی امنگ ناپید ہو گئی تھی۔ پھر غدر اور غدر کے بعد انگریزی تہذیب کے اثرات نے ان میں ایک بیداری سی پیدا کر دی۔ اس سے قبل سید احمد بریلوی اور دوسرے اکابر نے انہیں ذہنی تبدیلی کے لیے تیار بھی کر دیا تھا۔ ایسے میں جو عمل اور رد عمل کا سلسلہ شروع ہوا اس نے نہ صرف مسلمانوں کے مذہبی، سیاسی بلکہ علم و ادب کے عام رجحانات میں بھی ایک انقلاب سا پیدا کر دیا۔ اس انقلاب کو لانے والے وہ قومی رہنما اور ریفارمر تھے جن میں سے بعض تو مسلمانوں کو نئی صورت حال سے فوری طور پر ہم آہنگ ہونے کی تلقین کرتے تھے اور بعض کہتے تھے کہ اتنی تیزی سے نہ چلو جس سے ہم کو اپنی روایت ہی سے منقطع ہونا پڑے۔ ان دونوں تحریکوں کے علمبرداروں میں سرسید احمد خاں، حالی، شبلی، محسن الملک، نذیر احمد، اسمٰعیل میرٹھی، اکبر الٰہ آبادی، سجاد حسین اور بہت سے دوسرے اصحاب شامل تھے۔ بیسویں صدی میں اسی تحریک نے اقبال، ظفر علی خاں، ابوالکلام آزاد اور بعض دوسرے

اس شعر کو سیاسی پس منظر پر اٹھانے کے نئے استعمال سے اجاگر ہوا ہے اور یہ ابھر کر ہو یا اور تازہ ہے۔

یا

یاران تیز گام نے محمل کو جا لیا
ہم محو نالۂ جرس کارواں رہے

دل پُر درد سے یہی کام لوں گا
کہ رخصت ہی بجھ کر جل سکے

اب جاگتے ہیں سایۂ زلف بتاں سے ہم
کچھ دل سے ہیں ڈرے ہوئے کچھ آسماں سے ہم

حالی نے جب غزل میں وسعت کا مطالبہ کیا تو وہ غیر شعوری طور پر اس وسعت اور کشادگی کو غزل کے مخصوص تخیلات سے باہر لانا چاہتا تھا یہ دوسری بات ہے کہ جب ایک بار وہ اس کے میدان میں داخل ہوا تو اپنی دھن میں ایسے بہت آگے بڑھ گیا اور اس کی غزلیں نظم کے پیکر میں ڈھلتی چلی گئیں تاہم چونکہ وہ غزل کے مزاج کا پارکھ بھی تھا اس لیے خود اس نے ایسے اشعار بھی کہے جو نئی وسعتوں کو پیش کرنے کے باوجود غزل کی ہیئت کے مطابق تھے لیکن حالی کے معاصرین نے عام طور سے جس غزل سے مراد وہ صنف شعر لی جو ہیئت کے اعتبار سے تو غزل لیکن مزاجاً نظم کی ایک صورت تھی مثلاً اسمٰعیل میرٹھی، محمد حسین آزاد اور وحید الدین سلیم پانی پتی کے ہاں غزل مسلسل لکھنے کا رجحان عام تھا غزل مسلسل لکھنے میں حرج تو کوئی نہیں بشرطیکہ غزل کا ہر شعر ایک انفرادی اکائی کا حامل ہو اور اسے اگلے شعر کا کردار دینے کا ذریعہ نہ بنے۔ لیکن ان شعرا نے اس بات کا عام طور سے لحاظ نہیں رکھا مثلاً:-

ایک تیشۂ فرہاد ہے ایک پارۂ جگر ‏ ‏ ‏ ہوگا کسی دلیر کا دل ایسا تھا لیا
سایے سے فلک کے بھی گزرتا ہے تو ننگ ‏ ‏ ‏ پھولوں نے بھی پایا نہیں کہ رنگ بدلیا
پھر شوق سے ابتدا ہے کہ تیرے چہرۂ گوہر ‏ ‏ ‏ حوراں جنتوں نے بھی نہ پایا وہی لیا

(سلیم)

تعریف اس خدا کی جس نے جہاں بنایا ‏ ‏ ‏ کیسی زمیں بنائی کیا آسماں بنایا

کے نصف آخر میں جب یہ تصادم ایک شدید کرب کی صورت اختیار کرتا ہے تو نظم میں گہرائی، استحکام اور توازن پیدا ہوتا ہے۔ یہی میراجی کی نظم کا بنیادی مزاج ہے کہ اس کا رخ موت کی طرف ہے لیکن میراجی نے ہر ہر قدم پر موت سے چھٹکارا پانے کی سعی کی ہے۔ یوں اس کے ہاں ایک شدید نفسیاتی تصادم وجود میں آیا ہے۔ میراجی کے ہاں جبلتِ مرگ کی شدت کا اندازہ اسی بات سے ظاہر ہے کہ جو کچھ ہے وہ موت کی علامتیں بن کر نمودار ہوتے ہیں مثلاً جنگل، تیرگی، جنت، زمان، سمندر، غار، خزاں، سایہ، یہ تمام چیزیں روشنی کے بجائے اندھیرے پر لپٹے سارے بنیادی نقوش کے ساتھ ابھر رہی ہیں۔ میراجی کی نظم میں یہ سب علامتیں زوال کی جہت کو نمایاں کر سکی ظاہر ہے بطن کی طرف شاعر کی پیش قدمی کو سامنے لاتی ہیں۔ جنگل، تیرگی، سمندر یا غار وغیرہ ماں کے کالی روپ کی علامتیں بھی ہیں اور اس بات کو ثابت کرتی ہیں کہ میراجی کے ہاں واپسی[۱] کا عمل کس قدر توانا ہے لیکن یہ میراجی کے ساتھ بڑی زیادتی ہوگی اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ وہ محض بے بسی سے موت کے عمل اور تیرگی، جنگل میں بغیر کسی لغزش مزاحمت کے گرتا چلا گیا ہے۔ ایسا ہونا ممکن تھا اور عام زندگی میں کئی بار ایسا ہوتا ہے لیکن ایسی صورت میں اعلیٰ فن پیدا نہیں ہو سکتا۔ میراجی کی اہمیت اس بات میں ہے کہ اس نے موت کی آواز کو سنا ہے اس کی مقناطیسی کشش کو محسوس کیا ہے موت کی مختلف علامتوں کو بہت قریب سے دیکھا ہے لیکن اپنی ذات کے تحفظ کے لیے مدافعتی سرگرمی بھی دکھائی ہے۔ جبلتِ حیات اور جبلتِ مرگ کی اسی کشمکش سے میراجی کی نظم کا سارا استحکام عبارت ہے۔ اس تصادم کو میراجی کی نظم "سمندر کا بلاوا" بڑی اچھی طرح ابھار رہی ہے:

یہ سرگوشیاں کہہ رہی ہیں اب آؤ کہ تم کو بلاتے بلاتے

مرے دل پہ گہری تھکن چھا رہی ہے

کبھی ایک پل کو کبھی ایک عرصہ صدائیں سنی ہیں مگر یہ انوکھی ندا آ رہی ہے
بلاتے بلاتے تو کوئی نہ اب تک تھکا ہے نہ آئندہ شاید تھکے گا
مرے پیارے بچے مجھے تم سے کتنی محبت ہے، دیکھو اگر یوں کیا تو برا مجھ سے
بڑھ کر نہ کوئی بھی ہوگا۔ خدایا، خدایا!
کبھی ایک سسکی، کبھی اک تبسم، کبھی صرف تیوری

---

۱؎ Regression

مگر یہ صدائیں تو آتی رہی ہیں
انھی سے حیاتِ دو روزہ ابد سے ملی ہے
مگر یہ انوکھی ندا جس پہ گہری تھکن چھا رہی ہے
یہ ہر اک صدا کو مٹانے کی دھمکی دیے جا رہی ہے
اب آنکھوں میں جنبش نہ چہرے پہ کوئی تبسم نہ تیوری
فقط کان سنتے چلے جا رہے ہیں۔

یہ اک گلستاں ہے، ہوا لہلہاتی ہے، کلیاں چٹکتی ہیں، غنچے کھٹکتے ہیں
اور پھول کھلتے ہیں، کھل کھل کے مرجھا کے گرتے ہیں
اک فرشِ مخمل بناتے ہیں جس پر
مری آرزوؤں کی پریاں عجب آن سے یوں رواں ہیں
کہ جیسے گلستاں ہی اک آئینہ ہے
اسی آئینے میں ہر اک شکل نکھری، سنور کر مٹی اور مٹ ہی گئی، پھر نہ ابھری

یہ پربت ہے، خاموش، ساکن!
کبھی کوئی چشمہ ابلتے ہوئے پوچھتا ہے کہ اس کی چٹانوں کے اس پار
کیا ہے؟
مگر مجھ کو پربت کا دامن ہی کافی ہے، دامن میں وادی ہے
وادی میں ندی ہے، ندی میں بہتی ہوئی ناؤ ہی آئینہ ہے
اسی آئینے میں ہر اک شکل نکھری، مگر ایک پل میں جو مٹنے لگی ہے تو پھر وہ نہ ابھری

یہ صحرا ہے، پھیلا ہوا، خشک، بے برگ صحرا
بگولے یہاں تند بھوتوں کا عکسِ مجسم بنے ہیں

الجھنوں اور پیچیدگیوں کو وجود میں لاتا ہے جو میرا جی کی نظموں میں بکھری پڑی ہیں۔ تاہم میرا جی کے ہاں جنسی موضوعات سے وابستگی کو محض جبلت کے اظہار تک محدود کر دینا بڑی سطحی سی بات ہوگی۔ اصل بات یہ ہے کہ میرا جی اقدار کی دنیا کی طرف مڑتے ہوئے نہایت فطری انداز میں عورت کے کل کی طرف رخ کیا ہے اور عورت سے وابستہ بہت سی جنسی علامات خود اس کی نظموں میں ابھرتی چلی آئی ہیں۔

لیکن میرا جی کی اس جنس پرستی کی ایک کڑی یہ بھی ہے کہ یہ تہذیب کے ماضی کی طرف میرا جی کی مراجعت کو ظاہر کرتی ہے۔ جب آریائی ثقافت نے ایک طویل مدت تک شودر اقوام کو وطن کی دھرتی سے قریب آنے کی اجازت نہیں دی تھی تو محض تعصب الوہی کے جذبے کے تحت نہیں گویا جنسی تعلیم ہی دراصل ایک اونچے مقام ہی سے اپنے دیس کے گن گانے اور دوسرے فلک سے برتر ثابت کرنے کی ایک کاوش کے سوا اور کچھ نہیں تھیں۔ میرا جی کے ہاں جنسی بلند دھرتی کا عکس اور اس کی خوشبو ہے جو نہایت ہی ذوق انداز میں ظاہر ہوتی ہے۔ ثبوت اس کا یہ ہے کہ میرا جی نے نہ صرف ہندوستان کے رنگین مظاہر کو اپنی نظموں میں سمویا ہے بلکہ قدیم رسوم اور اعتقادات کے حصے میں بھی زیادہ تر دیسی اثرات ہی کو قبول کیا ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے جیسے میرا جی نے جب قوس کے دوسرے نصف کے ساتھ چلنا شروع کیا تو آسمان کی طرف پرواز کرنے کے بجائے نیچے دھرتی کی دھرتی پر اترتا چلا آیا اور اسی سلسلے میں اس نے اپنے ذہن کے قالب اثرات کو بڑی فراخدلی سے قبول کر لیا۔ وشنو بھگتی تحریک سے میرا جی کا تعلق خاطر بھی دراصل اپنی تہذیب کے ماضی کی طرف اس کی مراجعت ہی کو ظاہر کرتا ہے۔ جو خود وشنو بھگتی تحریک میں مجسم؛ دوشیزگی، رشتہ برتی، بچھڑنے اور ملنے کے جو اوصاف موجود تھے میرا جی کے ہاں بھی ابھرتے چلے آتے ہیں۔ جنس کے بارے میں میرا جی کی نظموں سے بھی ایک بڑی حد تک ہندوستانی تہذیب کے ماضی کی طرف اس کی ذہنی مراجعت ہی کا ایک نتیجہ ہے۔ شری کرشن اور رادھا کے معاشقے نے اس پر گہرے اثرات مرتسم کیے ہیں اور ہندوستان میں عشق کی روایت، مرلی اور شرنگار کی اپچ کے رجحان اور جنگل کے معاشرے سے اس کی نظم کے جنسی پہلوؤں کو ایک خاص صورت عطا کی ہے۔ جنگل کے معاشرے کے اثرات تو میرا جی کے ہاں بہت ہی نمایاں ہیں۔ میرا جی کی نظموں میں جنگل کی یہ فضا اپنی سادی مخصوص کیفیتوں کے ساتھ نہایت عمدہ انداز میں نمایاں ہوتی ہے مگر یہ کہنا شاید زیادہ موزوں ہوگا کہ جنگل کی طرف میرا جی کی مراجعت دراصل قدیم ہندوستان کی فضا کی طرف مراجعت ہے۔ اسی لیے میرا جی کے ہاں ابدیت کی میں ... کا رجحان ملتا ہے۔ جو محض جنگل کی تاریکی میں گم ہونے کا رجحان نہیں ہے بلکہ دھرتی کی تاریکی میں گم

طلب یا جسم و جان کے رشتے کو برقرار رکھنے کے لیے ایک طویل جنگ، درد اور دہشت کی گرفت میں اور موت کی آمد کا وہ احساس بھی جو زیادہ حساس اذہان میں بہت جلد پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ حال یہ بحران انسان کو تحفظ ذات کی طرف مائل کرتا اور اس کی ذات کی بہت سی چھپی ہوئی قوتوں کو برانگیختہ کر دیتا ہے۔ کسی واضح منزل کی طرف بڑھنے کا امید افزا عزم، جذبے اور جوش کی گرم گرم رو کے ساتھ بڑھنے اور کسی ہولناک کیفیت سے نبرد آزما ہونے کے لیے اس کی تمام تر قوتوں کو بروئے کار لانے میں بڑا فرق ہے اور یہی فرق نظم کے دو مختلف نمونوں کو وجود میں لاتا ہے۔ پہلے نمونے میں جوش اور ولولے کی ایک خارجی جہت ابھرتی ہے۔ دوسرے نمونے میں حسرت، کسک، غم اور مدافعت کی وہ تمام عناصر موجود رہتے ہیں جو ایک قوی تر حریف سے شاعر کے تصادم کی پیداوار ہیں۔ میراجی کی نظم موخرالذکر نمونے کو پیش کرتی ہے اور اس کی اس جہت نے جدید اردو نظم پر گہرے اثرات ثبت کیے ہیں۔

میراجی کی نظم کی جہت باہر سے اندر کی طرف ہے اور یہی نظم کی بنیادی جہت بھی ہے۔ ظاہر ہے کہ اس جہت کو اختیار کرنے سے نظم میں باطن کی دنیا نسبتاً زیادہ اجاگر ہوتی ہے۔ پھر چونکہ نظم کو شاعر ایک منفرد شخص کی حیثیت میں لکھتا ہے اور اس کا باطن اپنے مخصوص کوائف، حالات، کسی خاص جنس کی رنگینی اور موروثی عناصر کے باعث دوسروں سے قطعاً مختلف ہوتا ہے اس لیے جب اس باطن سے نظم جنم لیتی ہے تو لامحالہ اس کا ذائقہ بھی منفرد ہوتا ہے۔ اگر باطن کی یہ انفرادیت موجود نہ ہو تو تمام شعرا کے ہاں ایک سی نظمیں تخلیق ہوں۔ بعض نقاد و شعرا نظم میں شخصیت کے عنصر کو مستحسن نہیں سمجھتے۔ ان کا خیال ہے کہ شاعر کو غیر شخصی انداز اختیار کرتے ہوئے شخصیت سے فرار حاصل کرنا چاہیے۔ شخصیت سے فرار کا یہ نظریہ دراصل ٹی ایس ایلیٹ نے پیش کیا تھا اور اردو کے بعض نقادوں نے "وفادار ہیروؤں" کی طرح اسے اس حد تک اپنایا ہے کہ شاعری میں انفرادیت یا داخلیت کی بھی نفی کر دی ہے۔ حالانکہ خود ٹی ایس ایلیٹ کا بھی یہ موقف ہرگز نہیں تھا۔ ایلیٹ نے جب شخصیت سے فرار کو شاعری کے لیے ضروری قرار دیا تھا تو اس کا مطلب محض یہ تھا کہ اگر جذبہ اپنی بوجھل کیفیات سمیت فن میں داخل ہو گا یا شاعر کے نجی حالات اور واقعات کلیتاً شعر کا موضوع بنیں گے تو ادب اس سے مجروح ہو گا۔ دراصل یہ ساری الجھن شخصیت کے لفظ کو اس کی محدود حیثیت میں استعمال کرنے سے پیدا ہوئی ہے ورنہ اگر شخصیت کو وسیع تر معنوں میں استعمال کیا جائے تو ذہن میں شاعر کے نجی حالات و واقعات کے بجائے اس کی اس ذات کی طرف منتقل ہو گا جو

اور موت کے مختلف مظاہر کو سامنے لانے کے علاوہ دوسرا زاویہ اس خاص جہت کے ظہور اور شعور کے ہاں اس رد عمل کو ابھار کرے گا جو باطن اور خارج کے تصادم سے وجود میں آتا اور شاعر کے کلام کو ایک منفرد مزاج عطا کر دیتا ہے۔

جدید اردو نظم میں داخلیت کے ظہور اور شعور کی تحقیقات پچھلے تیس چالیس برس کے عرصہ پر پھیلی ہوئی ہیں۔ یہ عرصہ قومی اور بین الاقوامی دونوں اعتبار سے خاصا اہم ہے اور اس نے نظم کی اس خاص جہت کو ابھرنے میں مدد دی ہے۔ مثلاً اس عرصہ میں دوسری جنگ عظیم رونما ہوئی اور اس میں جو کشت و خون ہوا اور اس کے آخری سال میں امریکہ نے جس شقاوت قلب کا مظاہرہ کرتے ہوئے ہیروشیما اور ناگاساکی پر ایٹم گرائے اس نے تمام عالم کے حساس ادیبوں کو لرزا دیا۔ ہیروشیما پر ایٹم کا یہ حادثہ بین الاقوامی سطح پر ایک بہت بڑا المیہ تھا۔ قومی سطح پر ۱۹۴۷ء میں برصغیر تقسیم ہوا اور اہل وطن نے صدیوں کے مشترکہ ورثہ اور تہذیبی مفاہمت کو بالائے طاق رکھ کر بربریت کا وہ بھیانک مظاہرہ کیا اور انسانیت پر وہ ظلم ڈھایا جو عام لوگوں کے ہاں تو کچھ عرصہ کے بعد دھندلا ہو گیا لیکن جسے معاشرے کے حساس طبقے نے کبھی فراموش نہ کیا۔ تقسیم کے بعد ملک میں خود غرضی، افرا تفری اور دھاندلی، بد عنوانی اور شخصی آزادی کو سلب کرنے کی ایک ایسی رو چلی جس نے حساس طبقے کو ٹھٹکنے اور اپنے اندر جھانکنے پر مجبور کر دیا۔ تاریخ تہذیب میں ہمیشہ یہ ہوتا آیا ہے جب تہذیبی اقدار محض رسوم کی ادائیگی تک محدود ہو کر رہ جاتی ہیں اور معاشرہ اپنے ابتدائی حیوانی مزاج کی طرف مراجعت کرتا ہے تو تخلیقی طور پر حساس ادیب انبوہ کے عام جذبات سے دست کش ہو کر اپنی ذات میں اترتے اور وہاں نئی قدروں کی تلاش کرتے ہیں۔ میراجی کے عہد میں جدید اردو نظم میں اندر کی طرف سفر کا رجحان ان قومی اور بین الاقوامی حالات کا ایک نتیجہ بھی ہے۔ تاہم محض یہ حالات ہی اس رجحان کی نمو کا باعث نہیں بنے۔ ایک حد تک یہ تقاضا بھی تو تھا کہ نظم زندگی اور اپنے عصری مزاج کو دریافت کرتی۔ اردو نظم ایک عرصہ تک خارجی مسائل، مقاصد اور نقطہ ہائے نظر کے تحت تخلیق ہوتی رہی تھی لیکن ایک وقت ایسا بھی آیا کہ اس نے اپنی داخلیت دریافت کر لی اور تہذیبی خارج کو باطن سے منسلک کرتی چلی گئی۔ جدید اردو نظم میں یہ جہت پوری طرح منظر عام پر آتی ہے لیکن ان تمام پہلوؤں کے باوصف اس حقیقت سے انکار مشکل ہے کہ داخلی رد عمل خود شاعر کی مخصوص افتاد طبع کا منت کش بھی ہے۔ جدید اردو نظم کے حق میں یہ ایک نیک فال ہے کہ میراجی کے بعد ایسے اور جیون لیے شعرا سامنے آئے جن کے ہاں باطن کی طرف سفر کا رجحان بہت نمایاں تھا۔ مثلاً یوسف ظفر، قیوم نظر،

لیے تھا کہ شاعر اب اپنی ذات میں محو ہو کر موت کے وجود ہی کو بھلا بیٹھا تھا، لیکن المیہ محض موت کی آمد کے احساس میں نہیں تھا۔ المیہ اس بات میں بھی تھا کہ انسان نے اپنی شخصیت کی تعمیر کر کے خود کو احساسِ بقا سے آشنا کر رکھا تھا اور اب اسے شخصیت کے ریزہ ریزہ ہو جانے کا خطرہ لاحق ہو گیا تھا۔ جدید اردو نظم میں افسردہ دلی نے یقیناً جنم لیا ہے لیکن اسے بعض نقادوں نے محض ایک حد تک محدود کر دیا ایک بالکل سطحی بات ہو گئی۔ اصل بات یہ ہے کہ اقبال نے بنیادی محبت کو اختیار کرنے سے شاعر کو اپنی ذات کے ریزہ ریزہ پارہ پارہ ہو جانے کا خوف لاحق ہو رہا ہے اور اس نے اپنی ساری داخلی قوت سے اس احساس کا مقابلہ کیا ہے۔ چنانچہ ایک طرف تو اسے وقت کی گذران کا شدید احساس ہے، دوسری طرف سے موت روز و شام کے سفر سے اپنی طرف کھینچے ہوئے دکھائی دیتی ہے۔ موت کیلئے ایک سی کشش ہے کہ یہ موت کی طرح ایک وقت راحت کا گہوارہ بھی ہے (نالوپ) اور موت کا باعث بھی (زوال) شاعر موت کے سحر میں مبتلا ہو کر اس کی طرف کھنچا چلا جاتا ہے۔ لیکن شعورِ ذات کے بکھر جانے کے باعث اپنے انہدام کے نتیجے سے آگاہ ہو کر ایک شدید خوف کا ہدف بھی بنتا ہے۔ موت کی طرف بڑھنے اور موت سے فرار حاصل کرنے کے ان دو متضاد رجحانات سے اس کے ہاں ایک نفسیاتی تصادم پیدا ہوا ہے۔ یہ تصادم میراجی کے بعض نظموں میں پوری طرح موجود ہے جہاں وہ آخری لفظ بھی پیدا ہو جاتے ہیں۔ یہاں اس بات کا ذکر ضروری ہے کہ اردو نظم میں موت ایک خاصا محبوب موضوع رہا ہے لیکن بالعموم شاعر نے فکر کی ایک خاص سمت پر گامزن ہو کر اس پر ایک نظر ڈالی ہے۔ جدید نظم میں کیفیت اس سے بالکل مختلف ہے۔ یہاں شاعر موت کی فلسفیانہ توجیہ کی طرف مائل نہیں اور مائل ہو بھی کیسے سکتا ہے کیونکہ وہ اب کنارے پر کھڑا ہوا ایک تماشائی نہیں بلکہ موت کے کرب سے گزرتا ہوا ایک انسان ہے۔ پہلے موت میں موت کی طرف شاعر کا رویہ محض نظریاتی تھا لیکن اب اس کی حیثیت احساسی اور جذباتی ہے۔ اسی لیے اس میں تجربے کی شدت کا احساس بھی نہایت شدید اور گہرا ہے۔ یہ چند مثالیں قابلِ غور ہیں:

ایک کنارے جیون کی ستار، رُتوں کے سنگ
تیز، مدھر، دھیمی، بجتی برکھا، گھٹتے ساز
ایک کنارے، موت چٹانیں، بیتے جگوں کی اوٹ
میری آخری سانس کی دھیمی، بے آواز، آواز

(مجید امجد: ایک نظم)

دنیا کی منزل بے منزل ہی — قیوم نظر (واپسی)

اگر حسرتِ سفر نہیں ہے تو قیدِ منزل کا ذکر کیا ہے
کوئی بلند خرام مری راہ میں دہ آہستگی چل رہا ہوں
عمیق غاروں میں ڈھل رہا ہوں

یوسف ظفر (بازگشت)

جب ڈھلا سورج تو سینے چھلکے پیار کا
تا حدِ احساس، تا حدِ قیاس
ذہن سے دل اور دل سے روح تک بے انتہا پھیلی دھنک
رنگ پھیلے، حسرتوں کے رنگ، واقعہ رنگ
اس شفق، اس سرخی، خوفِ تمنا میں وہ صورت تھی کہ میرا رنگ رنگ
آنکھ کی بے اعتنائی، بے آواز جھلی سرد سناہٹ کی دہشت سے بھی لذت گیر تھا
اور میں یوں سوچ کر خوش تھا کہ ایسی لذتِ جسم تک رسا بھی تھا
اس قدر رنگیں اداسی، اس قدر دلگیر انجام خشاوہ دل جا کس کو نصیب!

ظہور نظر (لذتِ [illegible])

ہوا تیز تر ہو گئی
سرِ فراختہ پیڑ کے گرد پھیلے سمندر میں طوفان اٹھنے لگا
سرِ فراختہ پیڑ تھرا اٹھا، نرم شاخوں کی تیزیوں سے افلاک کا سینہ چھلنے لگا
سمندر کا طوفان پھیرتی بلندی سے آنکھیں ملانے لگا
سرِ فراختہ پیڑ کے پاؤں اکھڑے تو وہ سرنگوں ہو گیا
سیل میں کھو گیا

وحید قریشی (طوفان سے پہلے، طوفان کے بعد)

چاروں سمت اندھیرا گھپ ہے اور گھٹا گھنگھور
وہ کہتی ہے کون؟

میں کہتا ہوں "میں"
کھولو یہ بھاری دروازہ
مجھ کو اندر آنے دو"

اس کے بعد اک لمبی چپ اور تیز ہوا کا شور — منیر نیازی (صدا بصحرا)

کب تک خشک ساحل پہ بیٹھے ہوئے
آتی جاتی صداؤں کے نوحے سنیں
کیوں نہ اتریں سمندر کے غاروں میں ہم
کیوں نہ یہ خاک کی سرزمیں چھوڑ دیں

شہزاد احمد (دکھیا)

آنے والا آنے والا کوئی تو شہاب ثاقب
اس کے دامن میں دہکتے ہوئے انگاروں کی چادر کو اک آنچل ہی سہی
میں تماشائی سہی آج تیری خلوت کا
میرا جی اس حیرت شعلہ پہ نہ جا
اب تجھے گھورتے رہنے کا خطاکار ہوں میں

حامد عزیز مدنی (داورِ گیتی سے)

برف کی پتیاں ارک ارک کے بکھر جائیں گی بکھر جائیں گی
اور دھنک کی خوشی میں سیہ بادل سے
برف پھر بہتی ہوئی آئے گی
دور تک رنگ درختوں کے تنوں سے آگے
نیم جاں جسم سے پیراہن صد چاک کو لپٹائے ہوئے
صبح کی پیرزنِ حسن فروش
کانپتے ہونٹوں سے دیوانی ہنسی ہنسنے کو ہے
برف پھر گرنے کو ہے — صفدر میر (برف باری)

اس کی طرف کھنچا چلا گیا ہے

جدید اردو نظم میں خوف کے دوسرے منطقے کو اپنانے کا اقدام ایک تو موت کے دونوں پہلوؤں کو وجود میں لایا ہے اور دوسرے اس نے ایک تہذیب کے ماضی یعنی جنگل کے معاشرے کی طرف شاعر کی مراجعت کو عام کیا ہے۔ اس مراجعت سے پوری طرح آشنا ہونے کے لیے جنگل کی فضا کو ملحوظ رکھنا بہت ضروری ہے۔ صحرا کے برعکس جنگل خطرات کا مسکن ہے اور جب کوئی شخص جنگل میں سے گزرتا ہے تو اسے قدم قدم پر خوف محسوس ہوتا ہے۔ کبھی اسے کوئی چاپ سنائی دیتی ہے، کبھی اسے پتوں میں سے شعلہ ریز آنکھیں گھورتی نظر آتی ہیں، کبھی اس کے پاؤں میں سانپ پھنکارتا ہے اور کبھی کوئی کانٹے دار شاخ اس کے دامن کو پکڑ لیتی ہے۔ انسانی تہذیب کا ماضی اسی جنگل کے معاشرے یعنی تہذیب الاصداع کا دور تھا۔ اس دور میں جنگل کی فضا نے انسان کے دل میں خوف پیدا کیا اور اسے اپنے تحفظ کے لیے ٹونے، ٹوٹکے، گنڈے، تعویذ اور جادو کی مختلف صورتوں وسیلوں کی طرف مائل کیا۔ اس معاشرے میں دانشوروں، مجذوبوں اور جادوگروں نے مجموعی طور پر جنگل کو باسی موت سے خوف زدہ تھا اور چونکہ موت وہ بے پاؤں اس کی طرف آتی تھی، اس لیے اس نے موت سے وابستہ مظاہر مثلاً سانپ، چاپ، کانٹے، سانپ، گھورتی ہوئی آنکھیں، ڈائنیں اور بھوت، ان سب کو موت ہی کا مظہر قرار دے لیا۔ جدید اردو نظم میں جب شعور کے ساتھ ہوا تو یہ مراجعت اس کے ابتدائی تہذیبی مراحل کی طرف واپسی کی ایک صورت تھی۔ موت سے انسان کو مفر نہیں اور زمانے میں اسے موت کے خوف میں جکڑا جینا پڑا ہے۔ جدید دور میں جنگ، بیماری، حادثات وغیرہ نے اسے موت کی ارزانی کا عام طور سے احساس دلایا ہے۔ تاہم جب اس نے نظم کی جہت کو اختیار کیا ہے تو اس کے ہاں موت کا یہ احساس بتدریج موت کے اس قدیم خوف میں بدلتا چلا گیا ہے جو تہذیب الاصداع کے دور میں اس پر پوری طرح چھایا ہوا تھا۔ چنانچہ اب اس نے محض سمندر، غار یا صحرا کی طرف مراجعت نہیں کی بلکہ تہذیب کے ماضی یعنی جنگل کے معاشرے کی طرف بھی مراجعت کی ہے۔ نتیجۃً جدید اردو نظم میں جنگل اپنے تمام خوفناک مظاہر کے ساتھ پوری طرح ابھرا ہوا نظر آتا ہے۔ چند مثالیں دیکھیے:

چاند شہتیر گرا ہے جس میں وہ صدائیں آہوں کا آرزوؤں کے بھوت

رو رو کے ناچتے ہیں

اداس دھندلا سی شام ہیبت کبھی کبھی اس فضا نے تیرہ میں کانپتی ہے

کر جیسے ہستی کو خشک ڈھانچہ فسردہ آنکھیں جھپک رہا ہو
یہ شکوہ تیرگی مجسم فسردگی ہے۔

بلراج کومل (ابیلاش جگہ)

گہری چاندنی راتوں میں یا گرمیوں کی دوپہروں میں
سونے تنہا رستوں میں یا بہت پرانے شہروں میں
نئی نئی شکلوں میں آکر ڈرا کر چھپ جاتی ہیں
پھر اپنے گھر سے جا کر ان سب کو کھا جاتی ہیں

منیر نیازی (چڑیلیں)

جس کے کالے سایوں میں ہے وحشی چیتوں کی آبادی
اس جنگل میں دیکھی میں نے سونے میں لتھڑی اک شہزادی
اس کے پاس ہی ننگے جسموں والے سادھو جھوم رہے تھے
پیلے پیلے دانت نکالے نقش کی گردن چوم رہے تھے
ایک بت سے بڑے اور کچھ گدھ بیٹھے اونگھ رہے تھے
سانپوں جیسی آنکھیں بیچ خون کی خوشبو سونگھ رہے تھے

منیر نیازی (جنگل کا جادو)

تم اس اندھیرے اداس رستے پہ کیوں مرے ساتھ آ رہی ہو
میں تم سے کہتا ہوں لوٹ جاؤ
یہاں سے راہیں گھنے اندھیروں میں کھو چلی ہیں
یہاں سے آگے اداس جنگل کا راستہ ہے

سلیم الرحمٰن (امید)

یہ بھیانک سیہ گھنا جنگل — جس کی صورت سے خوف طاری ہے
کون جانے کھڑا ہے یاں کب سے — وقت پر اس کی عمر بھاری ہے
سوئے سوئے سے تنے درختوں کے — جھریاں چھال پر درشت مہیب

گرتی گرتی بجھی بجھی شاخیں ابھری ابھری جڑیں عجیب عجیب

قیوم نظر (بنی آدم)

چلو جنگلوں میں
وہاں اپنے ساتھی
درختوں کی شاخوں پہ بیٹھے ہوئے
راہ تکتے ہیں اپنی
درختوں کے نیچے
ہواؤں میں اڑ کر
ہمیں ڈھونڈتے ہیں
چلو جنگلوں میں
مکانوں میں یوں قید کب تک رہو گے

محمد علوی (مراجعت)

ابھی ہر سمت دھواں دھار گھٹا چھائی ہے پڑ رہی ہے ابھی آکاش سے تاریک پھوار
ابھی نمناک خموشی کے سیہ حجرے میں سن رہا ہوں کسی ناگن کی مسلسل پھنکار
خوف سے دبکے ہوئے بیٹھے ہیں پیاسے پنچھی تر بہ تر شاخوں کی تاریک گپھاؤں میں ابھی

تخت سنگھ (ڈھلتی رات)

چشم و لب کے رقص پہ ہاتھ موڑ موڑ کر
رقص کی شراب میں
مور مست ہو گیا
سانپ جیسے سو گیا
عکس ماہتاب میں
ایک پیکر گداز اور ناچنے لگا
ڈھولکوں کی مست پیچ اور تیز ہو گئی

سرمایہ بھی سطح پر آجاتا اور شاعر کی امیدوں اور وسوسوں کو ایک خاص علامتی صورت عطا کر دیتا ہے۔ میراجی کے ہاں دھرتی کی روح اور احساس سے وابستہ دیومالائی کردار اپنے بھرپور انداز میں ظاہر ہوئے تھے لیکن اس کے بعد بھی جدید اردو نظم میں یہ پہلو نظر آتا رہا۔ چنانچہ یہ موجود ہے کہ پاکستان کی اردو نظم میں بھی اس برصغیر کی دیومالا کی پیش کش موجود ہے جو اس بات کا ثبوت ہے کہ اگر علامتی کے عمل کو اپنایا جائے تو دھرتی کا مشترک ثقافتی ورثہ ضرور سطح پر آتا ہے۔ جدید نظم سے چند مثالیں اس نکتے کی وضاحت کے لیے کافی ہیں:۔

کنھیا سی راتیں یہ رادھا سے دن
یہ تو برج ہے۔ اس کے زرخیز جوبن کے
خشک، آزاد، بےتاب، گل ریز جوبن کے
افق۔ کنڈلی بادلوں کے سمندر میں رادھا کو ڈھانپے کنھیا
جہاں گوپیاں آرزو جستجو، رنگ و بو سے جھکولا
غزل خواں، پریشاں
بہت مطمئن، پھر بھی نامطمئن!

قیوم نظر (ویدیارتھی)

کوئی نہیں ہے
جو میری صورت پہ اک اچٹتی نگاہ ڈالے
یہ میری صورت کہ جس نے اب تک
ابھرتے سنگی ستونوں کا سروپ دیکھا
کہ جس نے بن باس کے ہزاروں عذاب جھیلے
کہ جس نے بنسی کی مدھ بھری راگنی سے رادھا کا چین کھویا
کوئی نہیں ہے

شاد امرتسری (رتھ کا دکھ)

میرا جو داغ کھلا میرا جو آنسو چمکا
خود تیرے چاند ستاروں نے اسے چھین لیا

چاروں جانب سمت سمت کالے دیووں کی یلغار
پاپ کے اندھیاروں میں جیسے گھر جائیں اوتار
ٹوٹ پڑے جوں جیسے بادہ خانے پر مے خوار
ٹوٹ رہی ہو پریم نگر کو راکشسوں کی ڈار
لے ڈوبے مسکان کی کشتی کرودھ کی منجدھار
بن کی دیوی سیتا سے راون کا اندھا پیار

ناسخ جگادری (ساحل کی ایک شام)

یہ سن کر جو بیوگی نے پلکیں اٹھائیں
تو پھر وہ نہیں تھی نہ پتھر دلہن
فقط ایک میں تھا بہاروں کی مٹی تھی
اور وہ ماں تھی
جس اشوک نے اپنے ہاتھوں سے اک دن
جلا کر بھسم کر دیا تھا
مگر آج پھر یاں پھولوں سے لے کر
اشوکا کے اونچے درختوں کے پیچھے
اسی طرح چھپ کر کھڑا تھا

قاضی سلیم (سنجوگ)

یہ بوڑھی کمزور ہوا تھی
اپنی آنکھیں کھو بیٹھی ہے
پھر بھی مجھ کو چھیڑ کر یادوں کی کچھ بیتی باتیں
اور کہتی ہے
تم وہ ہو جو ڈیڑھ قدم میں
ساری پرتھوی

ساتوں ساگر والو گے تے

کمار پاشی (برشوں کماری)

پربت پیچھے چندا کی اور — ٹوٹے ماتھے سے بندھن
پھیلے بیلوں کے پاتر — پتہ پتہ پر پھیلا کنگن
کرنوں کا مکھ شکلوں سے — پیم پیم جیسے آنگن
بادل کے بنڈوں میں — گنگا ساگر کا کنگن
شیام ستاروں نے مہکایا — چمکا چمکیلا چندن

انور قریال (نظم)

یہ تو تھا میراجی کے بعد اردو نظم میں جہت کا عام انداز: اس میں کوئی شک نہیں کہ نظم کے اصل مزاج سے واقف ہوتے ہی شعرا نے اس کی بنیادی جہت کو اختیار کر لیا۔ تاہم اس بات سے انکار مشکل ہے کہ میراجی وہ پہلا شاعر تھا جس نے اس جہت کی نشان دہی کی اور اردو نظم کے دھارے کا رخ ذات کی طرف پوری طرح موڑ دیا۔ میراجی کے بعد آنے والے شعرا نے جب اس کے دکھائے ہوئے راستے کو اختیار کیا تو قدرتی طور پر ان کی نظموں میں نہ صرف حقیقت حیات اور حقیقت مرگ کی آویزش نمودار ہوئی، نہ صرف تہذیب اور مذاہب کے مظاہر ابھرے بلکہ ہندوستان کی دیومالا کے مختلف پہلو بھی ابھرتے چلے آئے۔ اس مقام پر شاید یہ اعتراض وارد ہو کہ جب نظم گو شعرا نے میراجی کی خاص جہت کو اختیار کیا تو قدرتی طور پر ان کی نظموں میں بھی یکسانی اور تقلیدی رجحان پیدا ہو گیا ہوگا۔ جواب اس کا یہ ہے کہ ایسا ہونا ممکن تھا لیکن چونکہ میراجی نے کسی خارجی منزل کی دعوت یا نقطۂ نظر کی تبلیغ کر کے اپنا موقف تو نہیں دیا تھا۔ اس لیے اس کے دکھائے ہوئے راستے کو اختیار کرنے کے باوجود ہر شاعر کی انفرادیت اپنی جگہ قائم رہی اور نظم کسی یکسانی کی صورت میں نہ ڈھل سکی۔ ترقی پسند نظم نے نہ صرف جہت کے بارے میں بلکہ نظم کے مواد کے سلسلے میں بھی ایک واضح منزل کو نظر کے سامنے رکھا تھا اور شاعر کی انفرادیت کو ابھرنے کی بہت کم اجازت دی تھی چنانچہ اس کے تحت جو نظم تخلیق ہوئی اس پر ایک خاص نقطۂ نظر کی چھاپ ثبت تھی لیکن میراجی نے صرف جہت کی نشان دہی کی۔ اس کے بعد کے مراحل کو شاعر کے مخصوص رد عمل کے لیے کھلا چھوڑ دیا۔

بات دراصل یہ ہے کہ نظم کی اس خاص جہت کو اختیار کرنے کے بعد ایک ایسا مقام آتا ہے جب شاعر

ایک دوراہے پر آ کھڑا ہوتا ہے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں وہ ایک طرف موت کی مقناطیسی کشش کو محسوس کرتا ہے اور دوسری طرف زندہ رہنے کی تمنا کو شدت سے پاتا ہے۔ اس آویزش میں شاعر کی ذات ایک نہایت اہم کردار ادا کرتی ہے اور موت اور حیات کا یہ کردار ہی دراصل شاعر کی نظم کو انفرادی رنگ عطا کرتا ہے۔ یہی بات ایک مثال سے شاید زیادہ واضح ہو سکے۔ فرض کیجیے کہ چار آدمی ایک جنگل میں سے گزر رہے ہیں۔ اچانک ان کے سامنے ایک شیر آ جاتا ہے۔ شیر کو دیکھتے ہی ان میں سے ایک شخص تو خوف زدہ ہو کر بے ہوش ہو جاتا ہے، دوسرا سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ جاتا ہے، تیسرا لپک کر قریبی درخت پر چڑھ جاتا ہے اور چوتھا اپنی چھڑی سنبھال کر شیر پر حملہ آور ہو جاتا ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ شیر کو سامنے پا کر ان میں سے ہر شخص نے اپنی مخصوص شخصیت کا اظہار کیا ہے اور قطعاً غیر شعوری طور پر ایک ایسے ردعمل کو پیش کیا جو اس شخصیت کی بنیادی کمزوری یا توانائی کی پیداوار تھی۔ بالکل یہی حال نظم کے شاعر کا ہے۔ جب وہ نظم کی مخصوص ہیئت کو منتخب کر کے اپنے ہی کے جنگل میں داخل ہوتا ہے تو موت کو سامنے پا کر اپنی شخصیت کے مطابق ہی اس کا مقابلہ کرتا، اس سے ہار مان جاتا یا فرار حاصل کرتا ہے، چنانچہ اس کی نظم میں موت کا مسئلہ اس کی شخصیت کے رنگ میں ڈوب کر ابھرتا ہے اور شخصیت کی کمزوری یا توانائی ہی اس کی نظم میں شکست، فرار یا مقابلے کو جنم دیتی ہے۔ میراجی کے بعد اردو نظم نے اس کے دکھائے ہوئے راستے کو یقیناً اختیار کیا ہے اور اسے کئی جہتیں بھی عطا کیں لیکن میراجی کے بعد آنے والے تمام اہم نظم گو شعرا نے اپنی اپنی شخصیت کو بروئے کار لا کر ایک دوسرے سے مختلف ردعمل کا مظاہرہ کیا اور یوں اپنی نظم کو کسی مخصوص سانچے میں ڈھل جانے سے باز رکھا ہے۔ مثال کے طور پر مجید امجد نے موت اور اس کے مظاہر کو سامنے پا کر فرار حاصل کرنے کی کوشش نہیں کی بلکہ حال کے لمحے پر کھڑے ہو کر گردوپیش کو دیکھا ہے۔ نتیجۃً ایک شدید کرب میں مبتلا ہونے کے باوجود وہ ایک ناظر کی حیثیت میں ابھرا ہے اور اس نے بظاہر سکون سے وقت کے سیل رواں کے ساتھ بہتے چلے جانے سے انکار کیا ہے۔ وقت موت کا دست راست ہے کہ اس کی گزران شکست و ریخت کے عمل کو جنبش دیتی ہے۔ مجید امجد نے حال کے لمحے پر رک کر گویا وقت کے تحرک کے عمل کی نفی کی ہے اور یہ چیز ذہن کو کسی انفرادی شعور کی داخلی توانائی کی طرف منتقل کرتی ہے لیکن مجید امجد نے محض لمحے پر اکتفا نہیں کیا۔ اس نے جب حال کے لمحے پر کھڑے ہو کر ماضی اور مستقبل پر نظر دوڑائی ہے تو ایک ایسی بلندی پر بھی پہنچ گیا ہے جہاں اسے عرفان ذات حاصل ہو گیا ہے گویا اس کی نظمیں تجربے کے کرب کے ساتھ ساتھ فکر کی روشنی کو بھی سامنے لاتی ہیں اور شعور کے عمل کی اسی طرح مظاہر بھی مجید امجد کے

یہی حال کچھ یوں ہے کہ احساس ان کی نظم زندگی اے زندگی سے زیادہ صراحت سے واضح ہو سکتا ہے۔

خرقہ پوش و پا بہ گل
میں کھڑا ہوں تیرے در پر زندگی
ملتجی و مضمحل
خرقہ پوش و پا بہ گل
اے جہان خود فروش کی روشنی
زندگی اے زندگی!
میں تیرے در پہ چمکتی چلمنوں کی اوٹ سے
سن رہا ہوں قہقہوں کے دھیمے زمزمے
کھنکھناتی پیالیوں کے شور میں ڈوبے ہوئے
گرم، آگیں گفتگو کے سلسلے
مشتعل، آتش بجاں سے مشتعل
اور ادھر باہر گلی میں خرقہ پوش و پا بہ گل
میں، گرسنہ لب بستہ
جس کی ہر دھڑکن میں گونجے دو جہاں کی تیرگی
زندگی اے زندگی!

اس نظم میں شاعر نے اپنے ایک خاص رد عمل کو اجاگر کیا ہے۔ اسے دو جہاں کی تیرگی کا سامنا ہے لیکن وہ شکست تسلیم کرنے کے بجائے زندگی کے در پہ آن کھڑا ہوا ہے جہاں سے اکتساب نور کا خواہاں ہے۔ یہی نور انکشاف ذات کی صورت میں اسے حاصل بھی ہوتا ہے اور اس کے باطن کے ایک اہم پہلو کو سامنے لاتا ہے۔ ایک اور نظم دیکھیے جس میں شاعر نے طرز مختصر کو تھام کر اپنی داخلی توانائی کا اظہار کیا ہے۔

یہ جو کچھ کہ میرے ذائقے میں ہے اور جو کچھ کہ اس کے ذائقے میں میں ہوں
یہی میرا حصہ ازل اور ابد کے خزانوں سے ہے بس یہی میرا حصہ
مجھے کیا خبر وقت کے دیوتا کے حسیں رتھ کے پہیوں تلے پس چکے ہیں

مقبرے کے کتبے کھودنے، زمانوں کے جنگلے، صدیوں کے صدہا بیوتے
مجھے کیا تعلق۔ مری آخری سانس کے بعد بھی دوشِ گیتی پہ مچلے
مہ و سال کے لازوال آبشارِ رواں کا وہ آنچل جو تاروں کو چھو لے
مگر آہ یہ لمحۂ مختصر جو مری زندگی میرا زادِ سفر ہے
مرے ساتھ ہے میرے بس میں ہے، میری ہتھیلی پہ ہے یہ لبالب پیالہ
یہی کچھ ہے لے دے کے میرے لیے اس خراباتِ شام و سحر میں، یہی کچھ
یہ اک مہلتِ کاوشِ دردِ ہستی، یہ اک فرصتِ کوششِ آہ و نالہ

اس ایک لمحے میں جب مجید امجد زرگر گرد و پیش پر ایک نظر ڈالتا ہے تو اس کے ہاں قلب کی وہ صورت جنم لیتی ہے جو اُسے ایک صاحبِ بصیرت ناظم کا منصب عطا کر دیتی ہے "طلوعِ فرض"، "کنواں"، "ہری بھری فصلو"، "لاہور"، "صاحب کا فروٹ فارم" اور متعدد دوسری نظموں میں مجید امجد کا یہ اندازِ نظر پوری طرح موجود ہے اور شاعر کے داخلی ردِ عمل کا غماز ہے۔

یوسف ظفر کے ہاں ردِ عمل کی نوعیت قدرے مختلف ہے۔ نظم کی اصل ہیئت کو اختیار کر کے جب اس شاعر نے اپنی ذات کی طرف توجہ کی ہے تو اسے موت اور اس کی علامات کا عام طور سے سامنا ہوا ہے۔ اس کے ہاں موت، تاریکی اور سناٹے کا روپ دھار کر بار بار حاضر ہوتی ہے۔ ایسا کیوں ہوا! اس کا جواب خود یوسف ظفر کی زندگی کے مختلف حادثات کا مطالعہ کرنے پر بخوبی مل جاتا ہے۔[۱] تاہم موت کے اس چہرے کو سامنے پا کر یوسف ظفر نے قطعاً غیر شعوری طور پر پشت کر اس سے اجتناب کیا ہے اور روشنی اور ترنگ کے جملہ مظاہر کو اپنے تحفظ کے لیے استعمال کیا ہے۔ دوسری بات یہ روشنی اور ترنگ کی زبان میں گویا ہے۔ اس کے ہاں موت ایک طرف تو تاریکی، سناٹے، دھوئیں اور کہر کی صورت میں اور دوسری طرف گرد، دیوار، زنجیر اور سرد وغیرہ کے روپ میں ابھری ہے اور یوسف ظفر نے اس کی نفی کرنے کے لیے روشنی اور ترنگ کے جملہ مظاہر سے مدد لی ہے۔ وہ اپنی نظم میں ایک جانباز سپاہی کی طرح ابھرا ہے۔ مدافعت کا یہ عمل لیو انداز اس بات پر بھی دال ہے کہ اس کے ہاں موت کا ایک گہرا اعصابی خوف موجود ہے اور وہ جب تاریکی اور

---

۱؎ نظم جدید کی کروٹیں۔ از مصنف

سناٹے سے ڈرتا ہے تو در اصل خود کو موت سے بچانے کا آرزو مند بھی ہوتا ہے لیکن یہ جنگ ہی کچھ ایسی ہے کہ اس میں سپاہی کو زندہ یا بدیر اپنے انجام کو پہنچنا ہوتا ہے۔ یوسف ظفر کو بھی آخر آخر میں اس بات کا عرفان ہوا ہے اور اس پر شکست و ریخت کا احساس چھا گیا ہے لیکن یہاں بھی اس کی داخلی دنیا اس کے آڑے آئی ہے اور اسے شکست قبول کرنے سے باز رکھ کر روحانی طور پر روشنی کی تحصیل پر آمادہ کر کے اسے کامیاب ہو گئی ہے۔ دوسرے لفظوں میں جب وہ ذہنی زندگی میں شاعر سے تاریکی اور سناٹے کا مقابلہ کرتے ہوئے شکست کھائی ہے تو وہ روحانی طور پر اس کا مقابلہ کرنے کے لیے میدان میں آ گیا ہے۔ روحانی سطح پر موت کے آگے سینہ سپر ہونے کا یہ میلان اس کی نظم "اساس" میں پوری طرح اُجاگر ہوا ہے:

میں کب سے اس چاندنی میں بیٹھا ہوں جیسے پتھر کا کوئی بُت ہو
مرے بدن میری سرد آنکھوں، مرے لبوں میرے بازوؤں میں
پہ چل رہی ہیں کرنیں
کہ جیسے مجھ کو شوق ہو
کہ جیسے شعلے میں جل رہی ہوں

مرے خدا! میرے دل کا احساس و سرد سکتوں کی روشنی ہے
نہ گرم جسموں کی چاندنی ہے
نہ میں کسی سندِ عقل کا خواہاں ہی
اگر اسی سے واصل ہو گیا ہی
مرے لیے جیسے تری دنیا میں کچھ نہیں ہے
بس ایک یہ چاندنی ہے جس کی ادائے بیگانہ چھا گئی ہے
جو میرے دل پر مری نظر پر مرے تصور پہ چھا گئی ہے
مرے خدا تو ہر ایک دل کی پکار سنتا ہے میری سن لے
مرے بھی دامن کو اپنی اس چاندنی سے بھر دے
یہ چاندنی لازوال کر دے!

وجود میں آیا وہ تہذیب اور اعتبار ہی سے عبارت تھا۔ یہ چند مثالیں قابلِ غور ہیں:

ایک دوراہے پہ حیران ہوں کس سمت بڑھوں
اپنی زنجیروں سے آزاد نہیں ہوں شاید

محور

ہے مرکزِ نگاہ پہ چھائی سی کہر سی ہوئی
اُدھر خلاؤں سے پرے دیکھ تو ہے تیرگی
اسے پھلانگ بھی گیا تو اس طرف خبر نہیں
عدم خراب تر ہے نہ موت ہو نہ زندگی

نقشِ پا

راہ کے پیچ و خم میں کوئی اپنا دامن کھینچ رہا ہے
قدم قدم پہ پیچ و خم نگاہ راہی کی گفتگو رہی ہی
یہ خاموشی، یہ سناٹا، اس پہ اپنی گور نگاہی

- - - - - - - - - - - - - - -

حیرت کی پگڈنڈی یونہی تاریکی میں بل کھاتی ہے
کوئی تارا سا پھوٹ نکلتا ہے راہوں میں سانس الجھ جاتی ہے
راہ کے پیچ و خم میں کوئی الجھا راہی دیکھ رہی ہے

پگڈنڈی

عارف عبدالمتین کی نظموں میں ایک ایسا وجود موجود ہے جو اگرچہ ہیلی نتائج کی زد میں آچکا ہے تاہم جس کی نظریں طوفان کے بعد کے منظر کو بھی اپنی گرفت میں لینے کے قابل ہیں۔ دوسرے لفظوں میں شکست و ریخت کی فضا سے منعدم ہو کر عارف نے ماضی سے رشتے یا سہارا لینے کی کوشش نہیں کی بلکہ خود کو مستقبل کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھنے پر مائل کیا ہے۔ تنہا رہنے کا یہی ایک زاویہ ہے جو اگر شعور کے داخلی دباؤ کے تحت ابھرے تو ایک مذہبی عمل میں ڈھل جاتا ہے۔ مذاہب میں روح کا تصور اور عام زندگی میں بچے کی پیدائش دراصل مستقبل سے رشتہ استوار کرنے اور یوں موت کو شکست دینے ہی کی ایک کاوش ہے۔ عارف نے تاریکی اور دھویں

کی فنا کے باوجود آگے کی طرف دیکھنے کی کوشش کی ہے اور یہ کوشش اس کی ذات کی ایک اہم طلب کو بے نقاب کرتی ہے۔ بڑی بات یہ ہے کہ طارق کی یہ کوشش اور طلب اس کے داخلی جذبات کا نتیجہ ہے کسی ذہنی منزل کے تصور سے متوث نہیں چنانچہ جہاں فنا کے احساس کے تحت وہ کہتے ہیں کہ،

لیکن اک ہم ہیں کہ دریا کے کنارے کی طرح
بحرِ اندوہ میں کٹ کٹ کے گرے جاتے ہیں
اور ہر آن یہ احساس فزوں ہوتا ہے
ایک بھی آنکھ ہمارے لیے نمناک نہیں

(کرب)

وہاں وہ طوفان کے بعد کے منظر کو بھی فراموش نہیں کرتا۔

ہوا رک گئی
سمندر کا طوفان فسانہ ہوا
ہوا کے حسین دوش سے غم آلود ذرے اتر آئے اور جھلملانے لگے
اب ان کی نگاہوں میں شعلوں کا پرتو نہ تھا پھول تھے
ہوا چل پڑی تھی

مستقبل کی طرف دیکھنے کا یہ خاص انداز گویا گھرے بادل میں بجلی کے ایک کوندے کے مانند ہے اور طارق نے اسی چمک میں آنے والے لمحوں کے نقوش کو دیکھا ہے۔

ضیا جالندھری کی نظموں میں موت سے مجبور کرنے کی آرزو ابھری ہے۔ دراصل ضیا موت سے فرار اختیار کرکے ماضی کی وادی میں سکون کا متلاشی ہے لیکن یہ وادیاں اس قدر تلخ ہیں کہ سکون مہیا کرنے کے بجائے الٹا کرب میں مبتلا کر دیتی ہیں چنانچہ وہ ان سے مایوس ہو کر اور مسرت کے چھن جانے کا ماتم کرکے موت کو قبول کر لیتا ہے۔ موت کو قبول کرنے کا یہ عمل ایک تو اس احساس کے باعث ہے کہ موت بگڑ رہی ہے اور نغمہ یا جبر ہر شے کو ابدی نیند سلا دیتی ہے۔ دوسرے اس لیے کہ موت کرب ناک ہونے کے باوجود سکون اور آرام کا گہوارہ بھی ہے تیسرے اس لیے کہ موت ازلی و ابدی نہیں بلکہ تسلسل حیات میں محض ایک وقفہ ہے یہ وہ برف زار ہے کہ جب سورج کی حدت سے پگھلتا ہے تو اس کے نیچے سے ایک نئی زندگی پھوٹ نکل

آتی ہے اس سے بحث نہیں کہ حیات کے ان مختلف احساسات کا منطقی جواز کیا ہے۔ دیکھنے کی بات یہ ہے کہ حیات نے موت سے بنیادی طور پر فرار اختیار کرنے کے بجائے کیا اپنا لیا ہے۔ اپنانے کے اس عمل میں کوئی جذباتی خروش یا مسرت کا اندر موجود نہیں۔ یہ ایک مجبوری ہے جس سے شاعر نے احساسی اور ذہنی دونوں سطحوں پر سمجھوتہ کیا ہے۔ سمجھوتے کا یہ انداز کسی مخصوص نظریۂ حیات کے تابع نہیں بلکہ اس نے شاعر کے داخلی دباؤ سے جنم لیا ہے۔ چند مثالیں:-

وہ مرتا ہے جو تھمتا ہے لیکن گرتا نہیں
اسی ایک سلسلے کی ہر دم جلتی ہوئی انگیٹھیوں میں روانی حیات
ازل سے ابد تک رواں ہے حیات
نہیں موت کچھ بھی نہیں، موت بھی زندگی کا ہی اک روپ ہے

(زمہریر)

اب آرزو ہی نہیں کہ کوئی اک جگہ سے اوجِ فلک کو چھو سکے
جو دل میں ہو بھی کوئی تمنا
تو اس کے اندر کا کسی کو نہ حوصلہ ہے، نہ آرزو ہے
کہ اب زمستاں کی شام عالم پہ چھا چکی ہے

(زمستاں کی شام)

اور ٹوٹتے گرتے لاکھوں اشجار
کہتے رہیں مجھ سے سنبھلو سنبھلو
میں سخت و سیاہ پتھروں سے
ٹکراتا ہوا لڑھکتا جاؤں
اس شور میں کوئی کہہ رہا ہو
یہ موت نہیں ہے زندگی ہے —— (سنبھلو)

ذہن مرجھائے ہوئے پھولوں کا گلدستہ ہے
اب تو یہ تاب نہیں زیست کی تجدید کروں

دل سے ڈوب گئے وقت کے طوفانوں میں
اب تو سینے میں ہے ٹھہری ہوئی موجوں کا سکون
(بجھی ہوئی آگ)

ضیا جالندھری کی نظموں میں بہت، دھرتی، زمستان، بچھتاوا ۱۹۷۱ء اور دوسری چیزیں موت کی علامت بن کر نمودار ہوئی ہیں اور شاعر نے ان میں سکون تلاش کر کے یا انھیں زندگی کے مترادف قرار دے کر دراصل موت سے سمجھوتہ کرنے کی کوشش کی ہے۔

جہاں ضیا کے ہاں یادیں نہایت تلخ اور کرب انگیز ہیں اور اسے سکون اور آرام کے لیے موت اور اس کی علامتوں میں پناہ لینے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ وہاں منیر نیازی کے ہاں یادوں کا گھر ہی سب کچھ ہے بے شک موت کی قربت کا احساس منیر نیازی کی نظموں میں بھی موجود ہے اور اس نے جنگل کی ان علامات کا تمام طور سے سہارا لیا ہے جو دراصل موت ہی سے متعلق ہیں تاہم اس کے ہاں موت کا کرب محض اس لیے شدت اختیار نہیں کر سکا کہ منیر نے خود کو نہایت رنگ برنگی اور ملائم یادوں میں گم کر دیا ہے۔ یہ یادیں ہوا، خوشبو، چاپ اور رنگ کے روپ میں اُسے اپنی طرف متوجہ کر کے اس کے زخموں پر پھاہا رکھتی ہیں۔ ان یادوں کا مرکز ایک ایسی نازک اندام لڑکی ہے جس نے شاعر سے خاموش محبت کی ہے مگر اب اس لڑکی اور شاعر کے درمیان کڑے فاصلے حائل ہو گئے ہیں۔ اس مسافت کو شاعر نے اس یاد کی مدد سے عبور کیا ہے جو خوشبو میں لپٹی ہوئی ہوا کی طرح بے روک ٹوک کبھی چلی آتی ہے۔ منیر نیازی نے اسی یاد میں سکون پایا اور آنے والی تاریکی سے خود کو بچایا ہے۔ چند مثالیں قابلِ غور ہیں:

آہ یہ بارانی رات
مینہ، ہوا، طوفان، رقصِ صاعقات
شش جہت پر تیرگی امڈی ہوئی
ایک سناٹے میں گم ہے بزم گاہِ کائنات
آسماں پر بادلوں کے قافلے بڑھتے ہوئے
اور مری کھڑکی کے نیچے
کانپتے پیڑوں کے پات

چار سو آوارہ ہیں
جیسے بسرے واقعات
جھگڑوں کے شور میں
جانے کتنی دور سے
سن رہا ہوں تیری بات!

(برسات)

ہزار گوشے ہیں
جن سے پاگل بنانے والی
سیاہ زلفوں کی مست خوشبو لٹا رہی ہے
مگر وہ ایک ایسا پیارا چہرہ
جو ایک مدت سے اُداس جھونکے
کے ساتھ آکر
چھا گیا ہے!

ہزار داستان

آس پاس کوئی گاؤں نہ دریا اور بدریا چھائی ہے
شام بھی جیسے کسی پرانے سوگ میں ڈوبی آئی ہے
پل پل بجلی چمک رہی ہے اور میلوں تنہائی ہے

کتنے جتن کیے ملنے کو پھر بھی کتنی دوری ہے
چلتے چلتے آگیا میں پھر بھی راہ ادھوری ہے
کون سنے آواز ہوا کی اور دل کی مجبوری ہے

راستے کی تھکن

میرا جی کی نظموں کے برعکس جو آج کو ماضی کی یادوں میں گم نہیں ہوا بلکہ حال کے تقاضے سے لپٹا

